بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

نَحۡمَدُہٗ وَ نُصَلِّیۡ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ وَعَلٰی عَبۡدِہِ الۡمَسِیۡحِ الۡمَوۡعُوۡدِ

خدا کے فضل اور رحم کے ساتھ۔ ہوالناصر

# پیش لفظ

سیدنا حضرت امیرالمؤمنین خلیفۃ المسیح الخامس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز نے 2004ء کے سالانہ اجتماع کے موقع پر مجلس انصاراللہ برطانیہ کو حضرت خلیفۃ المسیح الثالث رحمہ اللہ تعالیٰ کے ارشاد کی روشنی میں تعلیم القرآن سے متعلق ان کی ذمہ داریوں کی طرف توجہ دلائی۔ حضور انور ایدہ اللہ تعالیٰ کے اس ارشاد کے مطابق مجلس کی طرف سے ترجمۃ القرآن کلاسوں کا اجراء کیا گیا تو لفظی ترجمہ والے قرآن شریف کی ضرورت محسوس ہوئی۔ حضور اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ کی منظوری سے اردو لفظی ترجمہ کے کام کو شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے پہلا پارہ 2007ء میں شائع ہوا اور جلد ہی دوسرا اور تیسرا پارہ بھی شائع ہو گیا۔ اس دوران احباب کی طرف سے انگریزی لفظی ترجمہ کا مطالبہ ہوا، چنانچہ فوری طور پر انگریزی لفظی ترجمہ پر ترجیحی بنیادوں پر کام شروع کیا گیا اور اللہ تعالیٰ کے فضل سے 2018ء میں تیس پارے مکمل ہوئے۔ فالحمدللہ علی ذالک

اب دوبارہ 2018ء میں حضورِ اقدس ایدہ اللہ تعالیٰ بنصرہ العزیز کے ارشاد کے مطابق از سرنو اردو لفظی ترجمہ کا کام شروع کیا گیا ہے۔ اس اشاعت میں حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ کا بیان فرمودہ بامحاورہ ترجمہ بھی شامل ہے۔ اس کارِ خیر میں مکرم چوہدری عطاء الرحمٰن صاحب ربوہ مقیم امریکہ کو خاص خدمت کی توفیق ملی ہے۔ مکرم وسیم احمد چیمہ صاحب مربی سلسلہ، مکرم محمد اسحاق ناصر صاحب ایڈیشنل قائد اشاعت اور مکرم حافظ مسعود اقبال صاحب نے بھی اس کارِ خیر میں خدمت کی توفیق پائی ہے۔

قبل ازیں دو پارہ جات شائع ہو چکے ہیں اور اب الحمدللہ تیسرا پارہ بھی تیار ہے اور پیش خدمت ہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ جلد مزید پارے احباب کی خدمت میں پیش کئے جائیں گے۔

خاکسار مکرم مولانا منیر الدین شمس صاحب ایڈیشنل وکیل التصنیف یو کے کا ممنون ہے جنہوں نے باوجود اپنی مصروفیات کے وقت دیا اور بیش قیمت ہدایات دیں اور راہنمائی فرمائی۔ اللہ تعالیٰ ان سب کی خدمات کو قبول فرمائے اور اجرِ عظیم سے نوازے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ اس کوشش کو دین اسلام اور کلام اللہ کو سمجھنے اور اس پر عمل کرنے کا موجب بنا دے اور مجلس انصاراللہ برطانیہ کی اس حقیر خدمت کو شرفِ قبولیت سے نوازے۔ آمین

خاکسار

چوہدری اعجاز الرحمٰن

صدر مجلس انصاراللہ برطانیہ

مارچ 2021ء

وقف لازم

| بَعۡضٍ | عَلٰى | هُمۡ | بَعۡضَ | فَضَّلۡنَا | الرُّسُلُ | تِلۡكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بعض | پر | ان کو | بعض | ہم نے فضیلت دی | رسول (جمع) | یہ |

تِلۡكَ الرُّسُلُ فَضَّلۡنَا بَعۡضَهُمۡ عَلٰى بَعۡضٍ ۘ

یہ وہ رسول ہیں جن میں سے بعض کو ہم نے بعض (دوسروں) پر فضیلت دی۔

| دَرَجٰتٍ | هُمۡ | بَعۡضَ | رَفَعَ | وَ | اللّٰهُ | كَلَّمَ | مَّنۡ | هُمۡ | مِنۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| درجات | ان | بعض | اس نے بلند کیا | اور | اللہ | اس نے کلام کیا | جو | ان | سے |

مِنۡهُمۡ مَّنۡ كَلَّمَ اللّٰهُ وَرَفَعَ بَعۡضَهُمۡ دَرَجٰتٍ ؕ

بعض ان میں سے وہ ہیں جن سے اللہ نے (رُوبرو) کلام کیا اور ان میں سے بعض کو (بعض دوسروں سے) درجات میں بلند کیا۔

| الۡبَيِّنٰتِ | مَرۡيَمَ | ابۡنَ | عِيۡسَى | اٰتَيۡنَا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کھلے نشانات | مریم | بیٹا | عیسیٰ | ہم نے دیئے | اور |

وَاٰتَيۡنَا عِيۡسَى ابۡنَ مَرۡيَمَ الۡبَيِّنٰتِ

اور ہم نے عیسیٰ ابن مریم کو کھلی کھلی نشانیاں دیں

| وَ | رُوۡحِ الۡقُدُسِ | بِ | هُ | اَيَّدۡنَا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | روح القدس | سے | اس | ہم نے تائید کی | اور |

وَاَيَّدۡنٰهُ بِرُوۡحِ الۡقُدُسِ ؕ وَ

اور روح القدس سے اس کی تائید کی۔ اور

| هِمۡ | بَعۡدِ | مِنۡ | الَّذِيۡنَ | اقۡتَتَلَ | مَا | اللّٰهُ | شَآءَ | لَوۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ان | بعد | سے | جو | اس نے قتل وغارت کی | نہ | اللہ | اس نے چاہا | اگر |

لَوۡ شَآءَ اللّٰهُ مَا اقۡتَتَلَ الَّذِيۡنَ مِنۡۢ بَعۡدِهِمۡ

اگر اللہ چاہتا تو وہ لوگ جو اُن کے بعد آئے آپس میں قتل وغارت نہ کرتے،

| الۡبَيِّنٰتُ | هُمُ | جَآءَتۡ | مَا | بَعۡدِ | مِّنۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| کھلے نشانات | ان | آئے | جو | بعد | سے |

مِّنۡۢ بَعۡدِ مَا جَآءَتۡهُمُ الۡبَيِّنٰتُ

بعد اس کے کہ ان کے پاس کھلی کھلی نشانیاں آچکی تھیں۔

| وَلٰكِنِ | اخْتَلَفُوْا | فَ | مِنْ | هُمْ | مَّنْ | اٰمَنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لیکن | انہوں نے اختلاف کیا | پس | سے | ان | جو | وہ ایمان لایا |

وَلٰكِنِ اخْتَلَفُوْا فَمِنْهُمْ مَّنْ اٰمَنَ

لیکن انہوں نے (باہم) اختلاف کئے۔ پس اُن ہی میں سے تھے جو ایمان لائے

| وَ | مِنْ | هُمْ | مَّنْ | كَفَرَ | وَ | لَوْ | شَآءَ | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | سے | ان | جو | اس نے کفر کیا | اور | اگر | اس نے چاہا | اللہ |

وَمِنْهُمْ مَّنْ كَفَرَ ۭ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ

اور وہ بھی تھے جنہوں نے کفر کیا۔ اور اگر اللہ چاہتا

| مَا | اقْتَتَلُوْا | وَلٰكِنَّ | اللّٰهَ | يَفْعَلُ | مَا | يُرِيْدُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہ | انہوں نے قتل وغارت کی | لیکن | اللہ | کرتا ہے | جو | چاہتا ہے |

مَا اقْتَتَلُوْا ۣ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَفْعَلُ مَا يُرِيْدُ ؑ (254)

تو وہ باہم قتل وغارت نہ کرتے۔ لیکن اللہ جو چاہتا ہے وہی کرتا ہے۔

ع 33 5 1

| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْٓا | اَنْفِقُوْا | مِنْ | مَّا | رَزَقْنَا | كُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اے وہ | جو | وہ ایمان لائے | تم خرچ کرو | سے | جو | ہم نے دیا | تمہیں |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰكُمْ

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! خرچ کرو اس میں سے جو ہم نے تمہیں عطا کیا ہے

| مِّنْ | قَبْلِ | اَنْ | يَّاْتِيَ | يَوْمٌ | لَّا | بَيْعٌ | فِيْ | هِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | پہلے | کہ | وہ آئے | دن | نہ | تجارت | میں | اس |

مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا بَيْعٌ فِيْهِ

پیشتر اس کے کہ وہ دن آجائے جس میں نہ کوئی تجارت ہوگی

| وَ | لَا | خُلَّةٌ | وَّ | لَا | شَفَاعَةٌ | وَ | الْكٰفِرُوْنَ | هُمُ | الظّٰلِمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | دوستی | اور | نہ | سفارش | اور | انکار کرنے والے | وہ | ظالم (جمع) |

وَلَا خُلَّةٌ وَّلَا شَفَاعَةٌ ۭ وَالْكٰفِرُوْنَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ (255)

اور نہ کوئی دوستی اور نہ کوئی شفاعت۔ اور کافر ہی ہیں جو ظلم کرنے والے ہیں۔

| اَللّٰهُ | لَآ | اِلٰهَ | اِلَّا | هُوَ | اَلْحَيُّ | الْقَيُّوْمُ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| اللہ | نہیں | معبود | مگر | وہ | زندہ رہنے والا | قائم رہنے والا |

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ

اللہ! اُس کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔ ہمیشہ زندہ رہنے والا (اور) قائم بالذات ہے۔

| لَا | تَاْخُذُ | هٗ | سِنَةٌ | وَّ | لَا | نَوْمٌ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| نہیں | وہ پکڑتی ہے | اسے | اونگھ | اور | نہ | نیند |

لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ

اُسے نہ تو اُونگھ پکڑتی ہے اور نہ نیند۔

| لَ | هٗ | مَا | فِي | السَّمٰوٰتِ | وَ | مَا | فِي | الْاَرْضِ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| واسطے | اس | جو | میں | آسمان (جمع) | اور | جو | میں | زمین |

لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ

اُسی کے لئے ہے جو آسمانوں میں ہے اور جو زمین میں ہے۔

| مَنْ | ذَا | الَّذِيْ | يَشْفَعُ | عِنْدَ | هٗٓ | اِلَّا | بِ | اِذْنِ | هٖ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| کون | وہ | جو | شفاعت کرتا ہے | پاس | اس | مگر | ساتھ | اجازت | اس |

مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ

کون ہے جو اس کے حضور شفاعت کرے مگر اس کے اذن کے ساتھ۔

| يَعْلَمُ | مَا | بَيْنَ | اَيْدِيْ | هِمْ | وَ | مَا | خَلْفَ | هُمْ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| وہ جانتا ہے | جو | درمیان | ہاتھ | ان | اور | جو | پیچھے | ان |

يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ

وہ جانتا ہے جو اُن کے سامنے ہے اور جو اُن کے پیچھے ہے۔

| وَ | لَا | يُحِيْطُوْنَ | بِ | شَيْءٍ | مِّنْ | عِلْمِ | هٖٓ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| اور | نہیں | وہ احاطہ کرسکتے | ساتھ | چیز | سے | علم | اس |

وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ

اور وہ اُس کے علم کا کچھ بھی احاطہ نہیں کرسکتے

| اِلَّا | بِمَا | شَآءَ | وَسِعَ | كُرْسِيُّ | هُ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | جس کا | اس نے چاہا | وہ پھیلی ہے | بادشاہت | اس | آسمان (جمع) | اور | زمین |

اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ

مگر جتنا وہ چاہے۔اس کی بادشاہت آسمانوں اور زمین پر ممتد ہے

| وَ | لَا | يَئُوْدُ | هٗ | حِفْظُ | هُمَا | وَ | هُوَ | الْعَلِيُّ | الْعَظِيْمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | تھکاتا ہے | اسے | نگہبانی | ان دونوں | اور | وہ | بلند شان والا | بڑی عظمت والا |

وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ (256)

اور ان دونوں کی حفاظت اسے تھکاتی نہیں۔اور وہ بہت بلند شان (اور) بڑی عظمت والا ہے۔

| لَآ | اِكْرَاهَ | فِي | الدِّيْنِ | قَدْ | تَّبَيَّنَ | الرُّشْدُ | مِنَ | الْغَيِّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | جبر | میں | دین | یقیناً | واضح ہو چکی | ہدایت | سے | گمراہی |

لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ۙۗ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ

دین میں کوئی جبر نہیں۔یقیناً ہدایت گمراہی سے کھل کر نمایاں ہو چکی۔

| فَ | مَنْ | يَّكْفُرْ | بِ | الطَّاغُوْتِ | وَ | يُؤْمِنْ | بِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | جو | انکار کرتا ہے | ساتھ/کا | شیطان | اور | وہ ایمان لاتا ہے | ساتھ/پر | اللہ |

فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ

پس جو کوئی شیطان کا انکار کرے اور اللہ پر ایمان لائے

| فَ | قَدِ | اسْتَمْسَكَ | بِ | الْعُرْوَةِ | الْوُثْقٰى |
|---|---|---|---|---|---|
| تو | یقیناً | اس نے پکڑ لیا | ساتھ | کڑا | مضبوط |

فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۗ

تو یقیناً اس نے ایک ایسے مضبوط کڑے کو پکڑ لیا

| لَا | انْفِصَامَ | لَ | هَا | وَ | اللّٰهُ | سَمِيْعٌ | عَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | ٹوٹنا | لئے/کا | اس | اور | اللہ | خوب سننے والا | خوب جاننے والا |

لَا انْفِصَامَ لَهَا ۗ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ (257)

جس کا ٹوٹنا ممکن نہیں۔اور اللہ بہت سننے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔

| اَللّٰهُ | وَلِيُّ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | يُخْرِجُ | هُمْ | مِّنَ | الظُّلُمٰتِ | اِلَى | النُّوْرِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | دوست | جولوگ | وہ ایمان لائے | وہ نکالتا ہے | ان | سے | اندھیرے | طرف | نور |

اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۙ يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ؕ

اللہ ان لوگوں کا دوست ہے جو ایمان لائے ۔ وہ ان کو اندھیروں سے نور کی طرف نکالتا ہے ۔

| وَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْٓا | اَوْلِيٰٓءُ | هُمُ | الطَّاغُوْتُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | جولوگ | کافر ہوئے | دوست | ان | شیطان |

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰٓـُٔهُمُ الطَّاغُوْتُ ۙ

اور وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا ان کے دوست شیطان ہیں ۔

| يُخْرِجُوْنَ | هُمْ | مِّنَ | النُّوْرِ | اِلَى | الظُّلُمٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ نکالتے ہیں | ان | سے | نور | طرف | اندھیرے |

يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ؕ

وہ ان کو نور سے اندھیروں کی طرف نکالتے ہیں ۔

| اُولٰٓئِكَ | اَصْحٰبُ | النَّارِ | هُمْ | فِيْ | هَا | خٰلِدُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ لوگ | والے | آگ | وہ | میں | اس | لمبا عرصہ رہنے والے |

اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ع (258)

34 ع 4 2

یہی لوگ آگ والے ہیں وہ اس میں لمبا عرصہ رہنے والے ہیں ۔

| اَ | لَمْ | تَرَ | اِلَى | الَّذِىْ |
|---|---|---|---|---|
| کیا | نہیں | تُو نے دیکھا | طرف | اس شخص |

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِىْ

کیا تُو نے اس شخص پر غور کیا

| حَآجَّ | اِبْرٰهٖمَ | فِيْ | رَبِّ | هٖ |
|---|---|---|---|---|
| اس نے جھگڑا کیا | ابراہیم | میں | رب | اس |

حَآجَّ اِبْرٰهٖمَ فِيْ رَبِّهٖٓ

جس نے ابراہیم سے اس کے ربّ کے بارہ میں اس پر تے پر جھگڑا کیا

وقف لازم

| اَنۡ | اٰتٰىهُ | هُ | اللّٰهُ | الۡمُلۡكَ | اِذۡ | قَالَ | اِبۡرٰهٖمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ | اس نے عطا کیا | اس | اللہ | بادشاہت | جب | اس نے کہا | ابراہیم |

اَنۡ اٰتٰىهُ اللّٰهُ الۡمُلۡكَ ۘ اِذۡ قَالَ اِبۡرٰهٖمُ

کہ اللہ نے اسے بادشاہت عطا کی تھی۔ جب ابراہیم نے کہا

| رَبِّىَ | الَّذِىۡ | يُحۡىٖ | وَ | يُمِيۡتُ |
|---|---|---|---|---|
| میرا رب | جو | وہ زندہ کرتا ہے | اور | وہ مارتا ہے |

رَبِّىَ الَّذِىۡ يُحۡىٖ وَيُمِيۡتُۙ

میرا ربّ وہ ہے جو زندہ کرتا ہے اور مارتا بھی ہے۔

| قَالَ | اَنَا | اُحۡىٖ | وَ | اُمِيۡتُ |
|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | میں | میں زندہ کرتا ہوں | اور | میں مارتا ہوں |

قَالَ اَنَا اُحۡىٖ وَاُمِيۡتُ ‌ؕ

اس نے کہا میں (بھی) زندہ کرتا ہوں اور مارتا ہوں۔

| قَالَ | اِبۡرٰهٖمُ | فَ | اِنَّ | اللّٰهَ | يَاۡتِىۡ | بِالشَّمۡسِ | مِنَ | الۡمَشۡرِقِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | ابراہیم | پس | یقیناً | اللہ | لاتا ہے | سورج کو | سے | مشرق |

قَالَ اِبۡرٰهٖمُ فَاِنَّ اللّٰهَ يَاۡتِىۡ بِالشَّمۡسِ مِنَ الۡمَشۡرِقِ

ابراہیم نے کہا یقیناً اللہ سورج کو مشرق سے لاتا ہے

| فَاۡتِ | بِهَا | مِنَ | الۡمَغۡرِبِ | فَ | بُهِتَ | الَّذِىۡ | كَفَرَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس تو لے آ | اس کو | سے | مغرب | پس | حیران ہو گیا | وہ جو | اس نے انکار کیا |

فَاۡتِ بِهَا مِنَ الۡمَغۡرِبِ فَبُهِتَ الَّذِىۡ كَفَرَ‌ؕ

تو اسے مغرب سے لے آ، تو وہ جس نے کفر کیا تھا مبہوت ہو گیا۔

| وَ | اللّٰهُ | لَا | يَهۡدِى | الۡقَوۡمَ | الظّٰلِمِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | نہیں | ہدایت دیتا | قوم | ظالم (جمع) |

وَاللّٰهُ لَا يَهۡدِى الۡقَوۡمَ الظّٰلِمِيۡنَ‌ۚ ﴿259﴾

اور اللہ ظالم قوم کو ہدایت نہیں دیتا۔

| اَوْ | كَ | الَّذِىْ | مَرَّ | عَلٰى | قَرْيَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| یا | کی طرح | وہ جو | وہ گزرا | سے/پر | بستی |

اَوْ كَالَّذِىْ مَرَّ عَلٰى قَرْيَةٍ

یا پھر اس شخص کی مثال (پر تُو نے غور کیا؟) جس کا ایک بستی سے گزر ہوا

| وَّ | هِىَ | خَاوِيَةٌ | عَلٰى | عُرُوْشِ | هَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ | گری ہوئی | پر | چھتیں | اس کی |

وَّهِىَ خَاوِيَةٌ عَلٰى عُرُوْشِهَا ۚ

جبکہ وہ اپنی چھتوں کے بل گری ہوئی تھی۔

| قَالَ | اَنّٰى | يُحْىٖ | هٰذِهِ | اللّٰهُ | بَعْدَ | مَوْتِ | هَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | کیسے | زندہ کرے گا | اسے | اللہ | بعد | موت | اس |

قَالَ اَنّٰى يُحْىٖ هٰذِهِ اللّٰهُ بَعْدَ مَوْتِهَا ۚ

اس نے کہا اللہ اس کی موت کے بعد اسے کیسے زندہ کرے گا۔

| فَ | اَمَاتَ | هُ | اللّٰهُ | مِائَةَ | عَامٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس | موت دی | اس | اللہ | سو(100) | سال |

فَاَمَاتَهُ اللّٰهُ مِائَةَ عَامٍ

تو اللہ نے اس پر ایک سو سالہ موت ( کی سی حالت ) وارد کردی۔

| ثُمَّ | بَعَثَ | هٗ | قَالَ | كَمْ | لَبِثْتَ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر | اس نے اٹھایا | اسے | اس نے کہا | کتنا | تو رہا |

ثُمَّ بَعَثَهٗ ؕ قَالَ كَمْ لَبِثْتَ ؕ

پھر اسے اُٹھایا (اور) پوچھا تو کتنی مدت (اس حالت میں) رہا ہے؟

| قَالَ | لَبِثْتُ | يَوْمًا | اَوْ | بَعْضَ | يَوْمٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | میں رہا | ایک دن | یا | کچھ حصہ | دن |

قَالَ لَبِثْتُ يَوْمًا اَوْ بَعْضَ يَوْمٍ ؕ

اس نے کہا میں ایک دن یا دن کا کچھ حصہ رہا ہوں۔

| عَامٍ | مِائَةَ | لَّبِثْتَ | بَلْ | قَالَ |
|---|---|---|---|---|
| سال | سو(100) | تُو رہا | بلکہ | اس نے کہا |

قَالَ بَلْ لَّبِثْتَ مِائَةَ عَامٍ

اُس نے کہا بلکہ تُو سو سال رہا ہے۔

| كَ | شَرَابِ | وَ | كَ | طَعَامِ | اِلٰى | انْظُرْ | فَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تیرا | مشروب | اور | تیرا | کھانا | طرف | تُو دیکھ | پس |

فَانْظُرْ اِلٰى طَعَامِكَ وَشَرَابِكَ

پس تو اپنے کھانے اور اپنے مشروب کو دیکھ

| كَ | حِمَارِ | اِلٰى | انْظُرْ | وَ | يَتَسَنَّهْ | لَمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تیرے | گدھا | طرف | تُو دیکھ | اور | وہ گلا سڑا | نہیں |

لَمْ يَتَسَنَّهْ ۚ وَانْظُرْ اِلٰى حِمَارِكَ

وہ گلے سڑے نہیں۔ اور اپنے گدھے کی طرف بھی دیکھ۔

| لِّلنَّاسِ | اٰيَةً | كَ | نَجْعَلَ | لِ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| لوگوں کے لئے | ایک نشان | تجھے | ہم بنادیں | تاکہ | اور |

وَلِنَجْعَلَكَ اٰيَةً لِّلنَّاسِ

یہ (رؤیت) اسلئے ہے کہ ہم تجھے لوگوں کے لئے ایک نشان بنادیں۔

| هَا | نُنْشِزُ | كَيْفَ | الْعِظَامِ | اِلَى | انْظُرْ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اسے | ہم کھڑا کرتے ہیں | کیسے | ہڈیاں | طرف | تو دیکھ | اور |

وَانْظُرْ اِلَى الْعِظَامِ كَيْفَ نُنْشِزُهَا

اور ہڈیوں کی طرف دیکھ کس طرح ہم ان کو اٹھاتے ہیں

| هٗ | لَ | تَبَيَّنَ | لَمَّا | فَ | لَحْمًا | هَا | نَكْسُوْ | ثُمَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس | لئے/واسطے | وہ کھل گیا | جب | پس | گوشت | اس | ہم پہناتے ہیں | پھر |

ثُمَّ نَكْسُوْهَا لَحْمًا ؕ فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗ ۙ

اور انہیں گوشت پہنا دیتے ہیں۔ پس جب بات اس پر کھل گئی

| قَالَ | اَعۡلَمُ | اَنَّ | اللّٰهَ | عَلٰى | كُلِّ | شَىۡءٍ | قَدِيۡرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | میں جانتا ہوں | کہ | اللہ | پر | ہر | چیز | قدرت رکھنے والا |

قَالَ اَعۡلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ ﴿260﴾

تو اس نے کہا میں جان گیا ہوں کہ اللہ ہر چیز پر جسے وہ چاہے دائمی قدرت رکھتا ہے۔

| وَ | اِذۡ | قَالَ | اِبۡرٰهٖمُ | رَبِّ | اَرِ | نِىۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | اس نے کہا | ابراہیم | اے میرے ربّ | دکھا | مجھے |

وَاِذۡ قَالَ اِبۡرٰهٖمُ رَبِّ اَرِنِىۡ

اور (کیا تُو نے اس پر بھی غور کیا) جب ابراہیم نے کہا اے میرے ربّ مجھے دکھلا

| كَيۡفَ | تُحۡىِ | الۡمَوۡتٰى | قَالَ | اَ | وَ | لَمۡ | تُؤۡمِنۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیسے | تو زندہ کرتا ہے | مردوں | اس نے کہا | کیا | اور | نہیں | تو ایمان لاتا ہے |

كَيۡفَ تُحۡىِ الۡمَوۡتٰى ؕ قَالَ اَوَلَمۡ تُؤۡمِنۡ ؕ

کہ تُو مُردوں کو کیسے زندہ کرتا ہے۔ اُس نے کہا کیا تو ایمان نہیں لا چکا؟

| قَالَ | بَلٰى | وَ | لٰكِنۡ | لِّ | يَطۡمَـئِنَّ | قَلۡبِىۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | کیوں نہیں | اور | لیکن | تا کہ | مطمئن ہو جائے | میرا دل |

قَالَ بَلٰى وَلٰكِنۡ لِّيَطۡمَـئِنَّ قَلۡبِىۡ ؕ

اُس نے کہا کیوں نہیں مگر اس لئے (پوچھا ہے) کہ میرا دل مطمئن ہو جائے۔

| قَالَ | فَ | خُذۡ | اَرۡبَعَةً | مِّنَ | الطَّيۡرِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | پس | تُو پکڑ | چار | سے | پرندے |

قَالَ فَخُذۡ اَرۡبَعَةً مِّنَ الطَّيۡرِ

اس نے کہا تُو چار پرندے پکڑ لے

| فَ | صُرۡ | هُنَّ | اِلَىۡ | كَ |
|---|---|---|---|---|
| پس | تو مانوس کر | ان کو | طرف | تیری |

فَصُرۡهُنَّ اِلَيۡكَ

اور انہیں اپنے ساتھ مانوس کر لے۔

| ثُمَّ | اجْعَلْ | عَلٰى | كُلِّ | جَبَلٍ | مِّنْ | هُنَّ | جُزْءًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | تو رکھ دے | پر | ہر | پہاڑ | سے | ان | ایک حصہ |

ثُمَّ اجْعَلْ عَلٰى كُلِّ جَبَلٍ مِّنْهُنَّ جُزْءًا

پھر ان میں سے ایک ایک کو ہر پہاڑ پر چھوڑ دے۔

| ثُمَّ | ادْعُ | هُنَّ | يَاْتِيْنَكَ | سَعْيًا |
|---|---|---|---|---|
| پھر | تو بُلا | انہیں | تیری طرف چلے آئیں گے | جلدی کرتے ہوئے |

ثُمَّ ادْعُهُنَّ يَاْتِيْنَكَ سَعْيًا ط

پھر انہیں بُلا، وہ جلدی کرتے ہوئے تیری طرف چلے آئیں گے۔

| وَ | اعْلَمْ | اَنَّ | اللّٰهَ | عَزِيْزٌ | حَكِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تُو جان لے | یہ کہ | اللہ | کامل غلبہ والا | بہت حکمت والا |

وَاعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ع (261)

اور جان لے کہ اللہ کامل غلبہ والا (اور) بہت حکمت والا ہے۔

ع 35 3 3

| مَثَلُ | الَّذِيْنَ | يُنْفِقُوْنَ | اَمْوَالَ | هُمْ | فِيْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مثال | جو لوگ | وہ خرچ کرتے ہیں | اموال | ان | میں | راہ | اللہ |

مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

ان لوگوں کی مثال جو اپنے مال اللہ کی راہ میں خرچ کرتے ہیں

| كَمَثَلِ | حَبَّةٍ | اَنْۢبَتَتْ | سَبْعَ | سَنَابِلَ | فِيْ | كُلِّ | سُنْۢبُلَةٍ | مِّائَةُ | حَبَّةٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مثال کی طرح | دانہ | اس نے اگایا | سات | بالیاں | میں | ہر | بالی | سو | دانے |

كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِيْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ط

ایسے بیج کی طرح ہے جو سات بالیں اُگاتا ہو۔ ہر بالی میں سو دانے ہوں

| وَ | اللّٰهُ | يُضٰعِفُ | لِ | مَنْ | يَّشَآءُ | وَ | اللّٰهُ | وَاسِعٌ | عَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | بڑھاتا ہے | واسطے | جو | وہ چاہتا ہے | اور | اللہ | بڑی وسعت رکھنے والا | دائمی علم رکھنے والا |

وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَآءُ ط وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ (262)

اور اللہ جسے چاہے (اس سے بھی) بہت بڑھا کر دیتا ہے اور اللہ وسعت عطا کرنے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔

| الَّذِيْنَ | يُنْفِقُوْنَ | اَمْوَالَ | هُمْ | فِيْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جو لوگ | وہ خرچ کرتے ہیں | اموال | ان | میں | راہ | اللہ |

اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

وہ لوگ جو اپنے اموال اللہ کی راہ میں خرچ کرتے ہیں،

| ثُمَّ | لَا | يُتْبِعُوْنَ | مَا | اَنْفَقُوْا | مَنًّا | وَّ | لَآ | اَذًى |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | نہیں | وہ پیچھا کرتے | جو | انہوں نے خرچ کیا | احسان جتاتے ہوئے | اور | نہ | تکلیف |

ثُمَّ لَا يُتْبِعُوْنَ مَآ اَنْفَقُوْا مَنًّا وَّلَآ اَذًى ۙ

پھر جو وہ خرچ کرتے ہیں اُس کا احسان جتاتے ہوئے یا تکلیف دیتے ہوئے پیچھا نہیں کرتے،

| لَّ | هُمْ | اَجْرُ | هُمْ | عِنْدَ | رَبِّ | هِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لیے | ان | اجر | ان | پاس | رب | ان |

لَّهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ

اُن کا اجر اُن کے ربّ کے پاس ہے

| وَ | لَا | خَوْفٌ | عَلَيْ | هِمْ | وَ | لَا | هُمْ | يَحْزَنُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | ڈر | پر | ان | اور | نہ | وہ | وہ غم کریں گے |

وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿263﴾

اور اُن پر کوئی خوف نہیں ہوگا اور نہ وہ غم کریں گے۔

| قَوْلٌ | مَّعْرُوْفٌ | وَّ | مَغْفِرَةٌ | خَيْرٌ | مِّنْ | صَدَقَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بات | اچھی | اور | معاف کرنا | بہتر | سے | خیرات |

قَوْلٌ مَّعْرُوْفٌ وَّمَغْفِرَةٌ خَيْرٌ مِّنْ صَدَقَةٍ

اچھی بات کہنا اور معاف کر دینا زیادہ بہتر ہے ایسے صدقہ سے

| يَّتْبَعُ | هَا | اَذًى | وَ | اللّٰهُ | غَنِيٌّ | حَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ پیچھا کرتا ہے | اس | تکلیف | اور | اللہ | بے نیاز | بُردبار |

يَّتْبَعُهَآ اَذًى ۭ وَاللّٰهُ غَنِيٌّ حَلِيْمٌ ﴿264﴾

کہ کوئی آزار اُس کے پیچھے آ رہا ہو۔ اور اللہ بے نیاز (اور) بُردبار ہے۔

| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا |
|---|---|---|
| اے | جو | ایمان لائے ہو |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا

اے لوگو جو ایمان لائے ہو!

| لَا | تُبْطِلُوْا | صَدَقٰتِ | كُمْ | بِ | الْمَنِّ | وَ | الْاَذٰى |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہ | تم ضائع کرو | صدقات | تمہارے | ساتھ | احسان | اور | تکلیف |

لَا تُبْطِلُوْا صَدَقٰتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْاَذٰى ۙ

اپنے صدقات کو احسان جتا کر یا اذیت دے کر ضائع نہ کیا کرو۔

| كَ | الَّذِىْ | يُنْفِقُ | مَالَ | هٗ | رِئَآءَ | النَّاسِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مانند | وہ جو | وہ خرچ کرتا ہے | مال | اس کا | دکھانا | لوگ |

كَالَّذِىْ يُنْفِقُ مَالَهٗ رِئَآءَ النَّاسِ

اس شخص کی طرح جو اپنا مال لوگوں کے دکھانے کی خاطر خرچ کرتا ہے

| وَ | لَا | يُؤْمِنُ | بِ | اللّٰهِ | وَ | الْيَوْمِ | الْاٰخِرِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ ایمان رکھتا ہے | پر | اللہ | اور | یوم | آخر |

وَلَا يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ

اور نہ تو اللہ پر ایمان رکھتا ہے اور نہ یومِ آخر پر۔

| فَ | مَثَلُ | هٗ | كَ | مَثَلِ | صَفْوَانٍ | عَلَىْ | هِ | تُرَابٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | مثال | اس | مانند | مثال | چٹان | پر | اس | مٹی |

فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ صَفْوَانٍ عَلَيْهِ تُرَابٌ

پس اس کی مثال ایک ایسی چٹان کی طرح ہے جس پر مٹی (کی تہ) ہو۔

| فَ | اَصَابَ | هٗ | وَابِلٌ | فَ | تَرَكَ | هٗ | صَلْدًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | وہ پہنچا | اسے | موسلا دھار بارش | پس | اس نے چھوڑا | اسے | چٹیل |

فَاَصَابَهٗ وَابِلٌ فَتَرَكَهٗ صَلْدًا ؕ

پھر اس پر موسلا دھار بارش برسے تو اُسے چٹیل چھوڑ جائے۔

| لَا | يَقْدِرُوْنَ | عَلٰى | شَیْءٍ | مِّنْ | مَّا | كَسَبُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ اختیار رکھتے | پر | چیز | سے | جو | انہوں نے کمایا |

لَا يَقْدِرُوْنَ عَلٰى شَیْءٍ مِّمَّا كَسَبُوْا ؕ

جو کچھ وہ کماتے ہیں اس میں سے کسی چیز پر وہ کوئی اختیار نہیں رکھتے۔

| وَ | اللّٰهُ | لَا | یَهْدِی | الْقَوْمَ | الْكٰفِرِیْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | نہیں | وہ ہدایت دیتا | قوم | کافر |

وَ اللّٰهُ لَا یَهْدِی الْقَوْمَ الْكٰفِرِیْنَ ﴿265﴾

اور اللہ کافر قوم کو ہدایت نہیں دیتا۔

| وَ | مَثَلُ | الَّذِیْنَ | یُنْفِقُوْنَ | اَمْوَالَ | هُمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | مثال | جولوگ | خرچ کرتے ہیں | اموال | ان |

وَ مَثَلُ الَّذِیْنَ یُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمُ

اور ان لوگوں کی مثال جو اپنے اموال

| ابْتِغَآءَ | مَرْضَاتِ | اللّٰهِ | وَ | تَثْبِیْتًا | مِّنْ | اَنْفُسِ | هِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| چاہتے ہوئے | رضا | اللہ | اور | ثبات دینا | سے | جانیں/نفوس | ان |

ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ وَ تَثْبِیْتًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ

اللہ کی رضا چاہتے ہوئے اور اپنے نفوس میں سے بعض کو ثبات دینے کے لئے خرچ کرتے ہیں،

| كَ | مَثَلِ | جَنَّةٍ | بِ | رَبْوَةٍ | اَصَابَ | هَا | وَابِلٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مانند | مثال | باغ | پر | اونچی جگہ | وہ پہنچا | اس | تیز بارش |

كَمَثَلِ جَنَّةٍ بِرَبْوَةٍ اَصَابَهَا وَابِلٌ

ایسے باغ کی سی ہے جو اونچی جگہ پر واقع ہو اور اُسے تیز بارش پہنچے

| فَ | اٰتَتْ | اُكُلَ | هَا | ضِعْفَیْنِ |
|---|---|---|---|---|
| پس | اس نے دیا | پھل | اس | دوگنا |

فَاٰتَتْ اُكُلَهَا ضِعْفَیْنِ ۚ

تو وہ بڑھ چڑھ کر اپنا پھل لائے،

| طَلٌّ | فَ | وَابِلٌ | هَا | يُصِبْ | لَّمْ | اِنْ | فَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شبنم | تو | تیز بارش | اس | وہ پہنچے | نہ | اگر | پس |

فَاِنْ لَّمْ يُصِبْهَا وَابِلٌ فَطَلٌّ ؕ

اور اگر اسے تیز بارش نہ پہنچے تو شبنم ہی بہت ہو۔

| بَصِيْرٌ | تَعْمَلُوْنَ | مَا | بِ | اللّٰهُ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| گہری نظر رکھنے والا | تم کرتے ہو | جو | کو/ساتھ | اللہ | اور |

وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ﴿266﴾

اور اللہ اس پر جو تم کرتے ہو گہری نظر رکھنے والا ہے۔

| هٗ | لَ | تَكُوْنَ | اَنْ | كُمْ | اَحَدُ | يَوَدُّ | اَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس | لئے/واسطے | وہ ہو | کہ | تم | ایک | وہ پسند کرتا ہے | کیا |

اَيَوَدُّ اَحَدُكُمْ اَنْ تَكُوْنَ لَهٗ

کیا تم میں سے کوئی پسند کرے گا کہ اس کے لئے

| الْاَنْهٰرُ | هَا | تَحْتِ | مِنْ | تَجْرِيْ | اَعْنَابٍ | وَّ | نَّخِيْلٍ | مِّنْ | جَنَّةٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہریں | اس | نیچے | سے | وہ بہتی ہے | انگور | اور | کھجوروں کے درخت | سے | باغ |

جَنَّةٌ مِّنْ نَّخِيْلٍ وَّاَعْنَابٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ۙ

کھجوروں اور انگوروں کا ایک باغ ہو جس کے دامن میں نہریں بہتی ہوں۔

| الثَّمَرٰتِ | كُلِّ | مِنْ | هَا | فِيْ | هٗ | لَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پھل (جمع) | ہر ایک | سے | اس | میں | اس | لئے/واسطے |

لَهٗ فِيْهَا مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ ۙ

اس کے لئے اس میں ہر قسم کے پھل ہوں

| ضُعَفَآءُ | ذُرِّيَّةٌ | هٗ | لَ | وَ | الْكِبَرُ | هُ | اَصَابَ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کمزور | اولاد | اس | لئے/واسطے | اور | بڑھاپا | اسے | وہ پہنچا | اور |

وَاَصَابَهُ الْكِبَرُ وَلَهٗ ذُرِّيَّةٌ ضُعَفَآءُ ۖ

نیز اُس پر بڑھاپا آجائے جبکہ اس کے بچے ابھی کمزور (اور کم سن) ہوں۔

| فَ | اَصَابَ | هَآ | اِعْصَارٌ | فِيْ | هِ | نَارٌ | فَ | احْتَرَقَتْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | وہ پہنچا | اسے | بگولا | میں | اس | آگ | پس | وہ جل گئی |

فَاَصَابَهَآ اِعْصَارٌ فِيْهِ نَارٌ فَاحْتَرَقَتْ ؕ

تب اُس (باغ) کو ایک بگولہ آلے جس میں آگ (کی تپش) ہو پس وہ جل جائے۔

| كَ | ذٰلِكَ | يُبَيِّنُ | اللّٰهُ | لَ | كُمُ | الْاٰيٰتِ | لَعَلَّ | كُمْ | تَتَفَكَّرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مانند | اس | خوب کھولتا ہے | اللہ | واسطے | تمہارے | نشانات | تا کہ | تم | تم تفکر کرتے ہو |

كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ لَعَلَّكُمْ تَتَفَكَّرُوْنَ ع ﴿267﴾

36 ع 6 4

اسی طرح اللہ تمہارے لئے (اپنے) نشان خوب کھولتا ہے تا کہ تم تفکّر کرو۔

| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْٓا | اَنْفِقُوْا | مِنْ | طَيِّبٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے | جولوگ | وہ ایمان لائے | تم خرچ کرو | سے | پاکیزہ چیزیں |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْفِقُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو!

| مَا | كَسَبْتُمْ | وَ | مِمَّآ | اَخْرَجْنَا | لَ | كُمْ | مِّنَ | الْاَرْضِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | کمایا تم نے | اور | اس سے جو | نکالا ہم نے | واسطے | تمہارے | سے | زمین |

مَا كَسَبْتُمْ وَمِمَّآ اَخْرَجْنَا لَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ ۠

جو کچھ تم کماتے ہو اس میں سے اور اس میں سے بھی جو ہم نے تمہارے لئے زمین میں سے نکالا ہے پاکیزہ چیزیں خرچ کرو۔

| وَ | لَا | تَيَمَّمُوا | الْخَبِيْثَ | مِنْ | هُ | تُنْفِقُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | تم قصد کرو | ناپاک چیز | سے | اس | تم خرچ کرتے ہو |

وَلَا تَيَمَّمُوا الْخَبِيْثَ مِنْهُ تُنْفِقُوْنَ

اور (اللہ کی راہ میں) خرچ کرتے وقت اس میں سے ایسی ناپاک چیز کا قصد نہ کیا کرو

| وَ | لَسْتُمْ | بِاٰخِذِيْ | هِ | اِلَّآ | اَنْ | تُغْمِضُوْا | فِيْ | هِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم نہیں ہو | قبول کرنے والے | اس | سوائے | یہ کہ | تم صرف نظر کرو | میں | اس |

وَلَسْتُمْ بِاٰخِذِيْهِ اِلَّآ اَنْ تُغْمِضُوْا فِيْهِ ؕ

کہ تم اُسے ہرگز قبول کرنے والے نہ ہو سوائے اس کے کہ تم (کسی کے خیال سے) اس سے صرفِ نظر کرو۔

| وَ | اعۡلَمُوۡۤا | اَنَّ | اللّٰهَ | غَنِىٌّ | حَمِيۡدٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم جان لو | کہ | اللہ | بے نیاز | قابلِ تعریف |

وَاعۡلَمُوۡۤا اَنَّ اللّٰهَ غَنِىٌّ حَمِيۡدٌ ﴿268﴾

اور جان لو کہ اللہ بے نیاز (اور) بہت قابلِ تعریف ہے۔

| اَلشَّيۡطٰنُ | يَعِدُ | كُمُ | الۡفَقۡرَ | وَ | يَاۡمُرُ | كُمۡ | بِالۡفَحۡشَآءِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شیطان | وہ ڈراتا ہے | تمہیں | غربت | اور | وہ حکم دیتا ہے | تمہیں | بے حیائی کا |

اَلشَّيۡطٰنُ يَعِدُكُمُ الۡفَقۡرَ وَيَاۡمُرُكُمۡ بِالۡفَحۡشَآءِ ۚ

شیطان تمہیں غربت سے ڈراتا ہے اور تمہیں فحشا کا حکم دیتا ہے۔

| وَ | اللّٰهُ | يَعِدُكُمۡ | مَّغۡفِرَةً | مِّنۡ | هُ | وَ | فَضۡلًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | تم سے وعدہ کرتا ہے | بخشش | طرف سے | اس | اور | فضل |

وَاللّٰهُ يَعِدُكُمۡ مَّغۡفِرَةً مِّنۡهُ وَفَضۡلًا ؕ

جبکہ اللہ تمہارے ساتھ اپنی جناب سے بخشش اور فضل کا وعدہ کرتا ہے

| وَ | اللّٰهُ | وَاسِعٌ | عَلِيۡمٌ | يُّؤۡتِى | الۡحِكۡمَةَ | مَنۡ | يَّشَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | وسعتیں عطا کرنے والا | دائمی علم رکھنے والا | وہ عطا کرتا ہے | حکمت | جسے | وہ چاہتا ہے |

وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيۡمٌ ۖۚ ﴿269﴾ يُّؤۡتِى الۡحِكۡمَةَ مَنۡ يَّشَآءُ ۚ

اور اللہ وسعتیں عطا کرنے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔ وہ جسے چاہے حکمت عطا کرتا ہے۔

| وَ | مَنۡ | يُّؤۡتَ | الۡحِكۡمَةَ | فَقَدۡ | اُوۡتِىَ | خَيۡرًا | كَثِيۡرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | دیا جاتا ہے | حکمت | تو یقیناً | وہ دیا گیا | خیر | کثیر |

وَمَنۡ يُّؤۡتَ الۡحِكۡمَةَ فَقَدۡ اُوۡتِىَ خَيۡرًا كَثِيۡرًا ؕ

اور جو بھی حکمت دیا جائے تو یقیناً وہ خیرِ کثیر دیا گیا۔

| وَ | مَا | يَذَّكَّرُ | اِلَّاۤ | اُولُوا الۡاَلۡبَابِ |
|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ نصیحت پکڑتا | سوائے | عقل والے |

وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّاۤ اُولُوا الۡاَلۡبَابِ ﴿270﴾

اور عقل والوں کے سوا کوئی نصیحت نہیں پکڑتا۔

| وَ | مَآ | اَنۡفَقۡتُمۡ | مِّنۡ | نَّفَقَةٍ | اَوۡ | نَذَرۡتُمۡ | مِّنۡ | نَّذۡرٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | تم نے خرچ کیا | سے | خرچ | یا | تم نے منت مانی | سے | نذر |

وَمَآ اَنۡفَقۡتُمۡ مِّنۡ نَّفَقَةٍ اَوۡ نَذَرۡتُمۡ مِّنۡ نَّذۡرٍ

اور جو بھی تم قابلِ خرچ چیزوں میں سے خرچ کرو یا منتوں میں سے کوئی منّت مانو

| فَ | اِنَّ | اللّٰهَ | يَعۡلَمُ | هٗ |
|---|---|---|---|---|
| پس | یقیناً | اللہ | وہ جانتا ہے | اس |

فَاِنَّ اللّٰهَ يَعۡلَمُهٗ ؕ

تو یقیناً اللہ اسے جانتا ہے

| وَ | مَا | لِ | الظّٰلِمِيۡنَ | مِنۡ | اَنۡصَارٍ | اِنۡ | تُبۡدُوا | الصَّدَقٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | لئے | ظالم (جمع) | سے | مددگار (جمع) | اگر | تم ظاہر کرو | صدقات |

وَمَا لِلظّٰلِمِيۡنَ مِنۡ اَنۡصَارٍ ﴿271﴾ اِنۡ تُبۡدُوا الصَّدَقٰتِ

اور ظالموں کے لئے کوئی مددگار نہیں۔تم اگر صدقات کو ظاہر کرو

| فَ | نِعِمَّا | هِيَ | وَ | اِنۡ | تُخۡفُوۡ | هَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تو | کیا ہی عمدہ | وہ | اور | اگر | تم چھپاؤ | اسے |

فَنِعِمَّا هِيَ ۚ وَاِنۡ تُخۡفُوۡهَا

تو یہ بھی عمدہ بات ہے۔اور اگر تم انہیں چھپاؤ

| وَ | تُؤۡتُوۡهَا | الۡفُقَرَآءَ | فَ | هُوَ | خَيۡرٌ | لَّكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم اسے دو | محتاج (جمع) | تو | وہ | بہتر | تمہارے لئے |

وَتُؤۡتُوۡهَا الۡفُقَرَآءَ فَهُوَ خَيۡرٌ لَّكُمۡ ؕ

اور انہیں حاجت مندوں کو دو تو یہ تمہارے لئے بہتر ہے۔

| وَ | يُكَفِّرُ | عَنۡ | كُمۡ | مِّنۡ | سَيِّاٰتِ | كُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ دور کردے گا | سے | تم | سے | برائیاں | تمہاری |

وَيُكَفِّرُ عَنۡكُمۡ مِّنۡ سَيِّاٰتِكُمۡ ؕ

اور وہ (اللہ) تمہاری بہت سی برائیاں تم سے دور کردے گا۔

| وَ | اللّٰهُ | بِ | مَا | تَعْمَلُوْنَ | خَبِيْرٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | کو/ساتھ | جو | تم کرتے ہو | بہت خبر رکھنے والا |

وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ﴿272﴾

اور اللہ اس سے ہمیشہ باخبر رہتا ہے جو تم کرتے ہو۔

| لَيْسَ | عَلَىْ | كَ | هُدٰى | هُمْ | وَلٰكِنَّ | اللّٰهَ | يَهْدِيْ | مَنْ | يَّشَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | پر | تیرے | ہدایت دینا | ان کو | لیکن | اللہ | ہدایت دیتا ہے | جو | وہ چاہتا ہے |

لَيْسَ عَلَيْكَ هُدٰىهُمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ ؕ

ان کو ہدایت دینا تجھ پر فرض نہیں۔لیکن اللہ جسے چاہتا ہے ہدایت دیتا ہے۔

| وَ | مَا | تُنْفِقُوْا | مِنْ | خَيْرٍ | فَ | لِ | اَنْفُسِ | كُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | تم خرچ کرو | سے | مال | پس | لئے | جانیں | تمہاری |

وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ فَلِاَنْفُسِكُمْ ؕ

اور جو بھی تم مال میں سے خرچ کرو تو وہ تمہارے اپنے ہی فائدہ میں ہے۔

| وَ | مَا | تُنْفِقُوْنَ | اِلَّا | ابْتِغَآءَ | وَجْهِ | اللّٰهِ | وَ | مَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | تم خرچ کرو گے | مگر | چاہتے ہوئے | رضا/چہرہ | اللہ | اور | جو |

وَمَا تُنْفِقُوْنَ اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ اللّٰهِ ؕ وَمَا

جبکہ تم تو اللہ کی رضا جوئی کے سوا (کبھی) خرچ نہیں کرتے۔اور جو بھی

| تُنْفِقُوْا | مِنْ | خَيْرٍ | يُّوَفَّ | اِلَىْ | كُمْ | وَ | اَنْتُمْ | لَا | تُظْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تم خرچ کرو | سے | مال | وہ دیا جائے گا | طرف | تمہاری | اور | تم | نہیں | ظلم کئے جاؤ گے |

تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ يُّوَفَّ اِلَيْكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ ﴿273﴾

تم مال میں سے خرچ کرو وہ تمہیں بھرپور واپس کر دیا جائے گا اور ہرگز تم سے کوئی زیادتی نہیں کی جائے گی۔

| لِ | الْفُقَرَآءِ | الَّذِيْنَ | اُحْصِرُوْا | فِيْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لئے | ضرورتمند (جمع) | جولوگ | محصور کر دیئے گئے | میں | راہ | اللہ |

لِلْفُقَرَآءِ الَّذِيْنَ اُحْصِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

(یہ خرچ) ان ضرورت مندوں کی خاطر ہے جو خدا کی راہ میں محصور کر دیئے گئے

| لَا | يَسْتَطِيْعُوْنَ | ضَرْبًا | فِي | الْاَرْضِ |
|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ طاقت رکھتے ہیں | چلنا پھرنا/سفر کرنا | میں | زمین |

لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ ضَرْبًا فِي الْاَرْضِ ۡ

(اور) وہ زمین میں چلنے پھرنے کی طاقت نہیں رکھتے۔

| يَحْسَبُ | هُمُ | الْجَاهِلُ | اَغْنِيَآءَ | مِنَ | التَّعَفُّفِ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ خیال کرتا ہے | ان | لاعلم/جاہل | دولت مند | وجہ سے | سوال سے بچنا |

يَحْسَبُهُمُ الْجَاهِلُ اَغْنِيَآءَ مِنَ التَّعَفُّفِ ۚ

ایک لاعلم (ان کے) سوال سے بچنے (کی عادت) کی وجہ سے انہیں متمول سمجھتا ہے۔

| تَعْرِفُ | هُمْ | بِسِيْمٰ | هُمْ | لَا | يَسْـَٔلُوْنَ | النَّاسَ | اِلْحَافًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو جان لے گا | ان | آثار کو | ان | نہیں | وہ مانگتے | لوگ | پیچھے پڑ جانا |

تَعْرِفُهُمْ بِسِيْمٰهُمْ ۚ لَا يَسْـَٔلُوْنَ النَّاسَ اِلْحَافًا ؕ

(لیکن) تُو ان کے آثار سے ان کو پہچانتا ہے۔ وہ پیچھے پڑ کر لوگوں سے نہیں مانگتے۔

| وَ | مَا | تُنْفِقُوْا | مِنْ | خَيْرٍ | فَ | اِنَّ | اللّٰهَ | بِ | هٖ | عَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | تم خرچ کرو | سے | مال | پس | یقیناً | اللہ | کو | اس | خوب جاننے والا |

وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ بِهٖ عَلِيْمٌ ۧ (274)

ع 37 / 7 / 5 الربع

اور جو کچھ بھی تم مال میں سے خرچ کرو تو اللہ اس کو خوب جانتا ہے۔

| اَلَّذِيْنَ | يُنْفِقُوْنَ | اَمْوَالَ | هُمْ | بِ | الَّيْلِ | وَ | النَّهَارِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جولوگ | خرچ کرتے ہیں | اموال | ان | کو | رات | اور | دن |

اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ بِالَّيْلِ وَالنَّهَارِ

وہ لوگ جو اپنے اموال خرچ کرتے ہیں رات کو بھی اور دن کو بھی،

| سِرًّا | وَّ | عَلَانِيَةً | فَ | لَ | هُمْ | اَجْرُ | هُمْ | عِنْدَ | رَبِّ | هِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پوشیدہ | اور | ظاہر | پس | لئے/واسطے | ان | اجر | ان | پاس | رب | ان |

سِرًّا وَّعَلَانِيَةً فَلَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ

چھپ کر بھی اور کھلے عام بھی، تو ان کے لئے ان کا اجر اُن کے ربّ کے پاس ہے

| يَحۡزَنُوۡنَ | هُمۡ | لَا | وَ | هِمۡ | عَلَیۡ | خَوۡفٌ | لَا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| غمگین ہوں گے | وہ | نہ | اور | ان | پر | خوف | نہ | اور |

وَلَا خَوۡفٌ عَلَیۡهِمۡ وَلَا هُمۡ یَحۡزَنُوۡنَ ﴿275﴾

اوران پر کوئی خوف نہیں ہوگا اور نہ وہ غم کریں گے۔

| کَمَا | اِلَّا | یَقُوۡمُوۡنَ | لَا | الرِّبٰوا | یَاۡکُلُوۡنَ | اَلَّذِیۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جیسے | مگر | وہ کھڑے ہوتے ہیں | نہیں | سود | کھاتے ہیں | جولوگ |

اَلَّذِیۡنَ یَاۡکُلُوۡنَ الرِّبٰوا لَا یَقُوۡمُوۡنَ اِلَّا کَمَا

وہ لوگ جوسود کھاتے ہیں وہ کھڑے نہیں ہوتے مگر ایسے جیسے

| الۡمَسِّ | مِنَ | الشَّیۡطٰنُ | هُ | یَتَخَبَّطُ | الَّذِیۡ | یَقُوۡمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| چھونا | سے | شیطان | اس | وہ حواس باختہ کرتا ہے | وہ جو | وہ کھڑا ہوتا ہے |

یَقُوۡمُ الَّذِیۡ یَتَخَبَّطُهُ الشَّیۡطٰنُ مِنَ الۡمَسِّ ؕ

وہ شخص کھڑا ہوتا ہے جسے شیطان نے (اپنی) مَس سے حواس باختہ کر دیا ہو۔

| الرِّبٰوا | مِثۡلُ | الۡبَیۡعُ | اِنَّمَا | قَالُوۡۤا | هُمۡ | اَنَّ | بِ | ذٰلِكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سود | مانند | تجارت | محض | انہوں نے کہا | وہ | کہ | سے | یہ |

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمۡ قَالُوۡۤا اِنَّمَا الۡبَیۡعُ مِثۡلُ الرِّبٰوا ۘ

یہ اس لئے ہے کہ انہوں نے کہا یقیناً تجارت سود ہی کی طرح ہے۔

| الرِّبٰوا | حَرَّمَ | وَ | الۡبَیۡعَ | اللّٰهُ | اَحَلَّ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سود | حرام کیا | اور | تجارت | اللہ | جائز کیا | اور |

وَاَحَلَّ اللّٰهُ الۡبَیۡعَ وَحَرَّمَ الرِّبٰوا ؕ

جبکہ اللہ نے تجارت کو جائز اور سود کو حرام قرار دیا ہے۔

| انۡتَهٰی | فَ | هٖ | رَّبِّ | مِّنۡ | مَوۡعِظَةٌ | هٗ | جَآءَ | مَنۡ | فَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ باز آ گیا | پس | اس | ربّ | سے | نصیحت | اس | وہ آیا | جو | پس |

فَمَنۡ جَآءَهٗ مَوۡعِظَةٌ مِّنۡ رَّبِّهٖ فَانۡتَهٰی

پس جس کے پاس اُس کے ربّ کی طرف سے نصیحت آجائے اور وہ باز آجائے

وقف منزل

وقف لازم

| فَ | لَ | هٗ | مَا | سَلَفَ | وَ | اَمْرُ | هٗۤ | اِلَى | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | لئے | اس | جو | پہلے گزر گیا | اور | معاملہ/امر | اس | طرف | اللہ |

فَلَهٗ مَا سَلَفَ ؕ وَاَمْرُهٗۤ اِلَى اللّٰهِ ؕ

تو جو پہلے ہو چکا وہ اسی کا رہے گا اور اس کا معاملہ اللہ کے سپرد ہے۔

| وَ | مَنْ | عَادَ | فَاُولٰٓئِكَ | اَصْحٰبُ النَّارِ | هُمْ | فِيْ | هَا | خٰلِدُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | دوبارہ کرے | پس وہی | آگ والے | وہ | میں | اس | لمبا عرصہ رہنے والے |

وَمَنْ عَادَ فَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿276﴾

اور جو کوئی دوبارہ ایسا کرے تو یہی لوگ ہیں جو آگ والے ہیں۔ وہ اس میں لمبا عرصہ رہنے والے ہیں۔

| يَمْحَقُ | اللّٰهُ | الرِّبٰوا | وَ | يُرْبِي | الصَّدَقٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ مٹاتا ہے | اللہ | سود | اور | بڑھاتا ہے | صدقات |

يَمْحَقُ اللّٰهُ الرِّبٰوا وَيُرْبِي الصَّدَقٰتِ ؕ

اللہ سود کو مٹاتا ہے اور صدقات کو بڑھاتا ہے۔

| وَ | اللّٰهُ | لَا | يُحِبُّ | كُلَّ | كَفَّارٍ | اَثِيْمٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | نہ | وہ پسند کرتا ہے | ہر | بہت کفر کرنے والا/سخت ناشکرا | بہت گنہگار |

وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ كُلَّ كَفَّارٍ اَثِيْمٍ ﴿277﴾

اور اللہ ہر سخت ناشکرے (اور) بہت گنہگار کو پسند نہیں کرتا۔

| اِنَّ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | وہ لوگ | جو ایمان لائے | اور | انہوں نے اعمال کیے | نیک |

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

یقیناً وہ لوگ جو ایمان لائے اور نیک اعمال بجا لائے

| وَ | اَقَامُوا | الصَّلٰوةَ | وَ | اٰتَوُا | الزَّكٰوةَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے قائم کی | نماز | اور | انہوں نے دی | زکوٰۃ |

وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ

اور انہوں نے نماز کو قائم کیا اور زکوٰۃ دی،

| لَ | هُمْ | اَجْرُ | هُمْ | عِنْدَ | رَبِّ | هِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لئے | ان | اجر | ان | پاس | ربّ | ان |

لَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ

اُن کا اجر اُن کے ربّ کے پاس ہے۔

| وَ | لَا | خَوْفٌ | عَلَيْ | هِمْ | وَ | لَا | هُمْ | يَحْزَنُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | خوف | پر | ان | اور | نہ | وہ | غمگین ہوں گے |

وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ (278)

اور اُن پر کوئی خوف نہیں ہوگا اور نہ وہ غمگین ہوں گے۔

| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوا | اتَّقُوا | اللّٰهَ | وَ | ذَرُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اے | جولوگ | وہ ایمان لائے | تم ڈرو | اللہ | اور | چھوڑ دو |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَذَرُوْا

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! اللہ سے ڈرو اور چھوڑ دو

| مَا | بَقِيَ | مِنَ | الرِّبٰوا | اِنْ | كُنْتُمْ | مُّؤْمِنِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | باقی رہ گیا | سے | سود | اگر | ہوتم | مومن |

مَا بَقِيَ مِنَ الرِّبٰوا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ (279)

جو سود میں سے باقی رہ گیا ہے، اگر تم (فی الواقعہ) مومن ہو۔

| فَ | اِنْ | لَّمْ | تَفْعَلُوْا | فَاْذَنُوْا | بِ | حَرْبٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | اگر | نہ | تم کروگے | پس تم سن لو | کا | جنگ |

فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا فَاْذَنُوْا بِحَرْبٍ

اور اگر تم نے ایسا نہ کیا تو اعلانِ جنگ سن لو۔

| مِّنَ | اللّٰهِ | وَ | رَسُوْلِ | هٖ |
|---|---|---|---|---|
| طرف | اللہ | اور | رسول | اس |

مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ۚ

اللہ اور اس کے رسول کی طرف سے

| وَ | اِنۡ | تُبۡتُمۡ | فَ | لَ | كُمۡ | رُءُوۡسُ | اَمۡوَالِ | كُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | تم نے توبہ کی | پس/تو | لئے | تمہارے | اصل زر | مال (جمع) | تمہارے |

وَاِنۡ تُبۡتُمۡ فَلَكُمۡ رُءُوۡسُ اَمۡوَالِكُمۡۚ

اور اگر تم توبہ کرو تو تمہارے اصل زر تمہارے ہی رہیں گے۔

| لَا | تَظۡلِمُوۡنَ | وَ | لَا | تُظۡلَمُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|
| نہ | تم ظلم کرو گے | اور | نہ | تم پر ظلم کیا جائے گا |

لَا تَظۡلِمُوۡنَ وَلَا تُظۡلَمُوۡنَ ﴿280﴾

نہ تم ظلم کرو گے، نہ تم پر ظلم کیا جائے گا۔

| وَ | اِنۡ | كَانَ | ذُوۡعُسۡرَةٍ | فَ | نَظِرَةٌ | اِلٰى | مَيۡسَرَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | وہ ہوا | تنگی والا | پس | مہلت دینا | تک | فراخی |

وَاِنۡ كَانَ ذُوۡ عُسۡرَةٍ فَنَظِرَةٌ اِلٰى مَيۡسَرَةٍؕ

اور اگر کوئی تنگ دست ہو تو (اسے) آسائش تک مہلت دینی چاہیے۔

| وَ | اَنۡ | تَصَدَّقُوۡا | خَيۡرٌ | لَّ | كُمۡ | اِنۡ | كُنۡتُمۡ | تَعۡلَمُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یہ کہ | تم صدقہ کرو | بہتر | لئے | تمہارے | اگر | تم ہو | تم جانتے ہو |

وَاَنۡ تَصَدَّقُوۡا خَيۡرٌ لَّكُمۡ اِنۡ كُنۡتُمۡ تَعۡلَمُوۡنَ ﴿281﴾

اور اگر تم خیرات کر دو تو یہ تمہارے لئے بہت اچھا ہے، اگر تم کچھ علم رکھتے ہو۔

| وَ | اتَّقُوۡا | يَوۡمًا | تُرۡجَعُوۡنَ | فِيۡ | هِ | اِلَى | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم ڈرو | دن | تم لوٹائے جاؤ گے | میں | اس | طرف | اللہ |

وَاتَّقُوۡا يَوۡمًا تُرۡجَعُوۡنَ فِيۡهِ اِلَى اللّٰهِۖ

اور اس دن سے ڈرو جس میں تم اللہ کی طرف لوٹائے جاؤ گے۔

| ثُمَّ | تُوَفّٰى | كُلُّ | نَفۡسٍ | مَّا | كَسَبَتۡ | وَ | هُمۡ | لَا | يُظۡلَمُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | پورا دیا جائے گا | ہر | جان | جو | اس نے کمایا | اور | وہ | نہیں | ظلم کئے جائیں گے |

ثُمَّ تُوَفّٰى كُلُّ نَفۡسٍ مَّا كَسَبَتۡ وَهُمۡ لَا يُظۡلَمُوۡنَ ﴿282﴾ ع

پھر ہر جان کو جو اُس نے کمایا پورا پورا دیا جائے گا اور وہ ظلم نہیں کئے جائیں گے۔

38 ع 8 6

| يٰٓاَيُّهَا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْٓا | اِذَا |
|---|---|---|---|
| اے | جولوگ | وہ ایمان لائے | جب |

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا

اے وہ لوگو جو ایمان لائے ہو! جب

| تَدَايَنْتُمْ | بِ | دَيْنٍ | اِلٰٓى | اَجَلٍ | مُّسَمًّى | فَ | اكْتُبُوْ | هُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تم نے لین دین کیا | کا | قرض | تک | میعاد | مقررہ | پس | تم لکھ لیا کرو | اسے |

تَدَايَنْتُمْ بِدَيْنٍ اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى فَاكْتُبُوْهُ ؕ

تم ایک معیّن مدت تک کے لئے قرض کا لین دین کرو تو اسے لکھ لیا کرو

| وَلْيَكْتُبْ | بَّيْنَ | كُمْ | كَاتِبٌ | بِ | الْعَدْلِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور چاہیے کہ لکھے | درمیان | تمہارے | لکھنے والا | ساتھ | انصاف |

وَلْيَكْتُبْ بَّيْنَكُمْ كَاتِبٌۢ بِالْعَدْلِ ۪

اور چاہئے کہ تمہارے درمیان لکھنے والا انصاف سے لکھے۔

| وَ | لَا | يَاْبَ | كَاتِبٌ | اَنْ | يَّكْتُبَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | وہ انکار کرے | لکھنے والا | کہ | وہ لکھے/لکھتا ہے |

وَلَا يَاْبَ كَاتِبٌ اَنْ يَّكْتُبَ

اور کوئی کاتب اِس سے انکار نہ کرے کہ وہ لکھے۔

| كَمَا | عَلَّمَ | هُ | اللّٰهُ | فَلْيَكْتُبْ |
|---|---|---|---|---|
| جیسا | اس نے سکھایا | اسے | اللہ | پس چاہیے کہ وہ لکھے |

كَمَا عَلَّمَهُ اللّٰهُ فَلْيَكْتُبْ ۚ

پس وہ لکھے جیسا اللہ نے اُسے سکھایا ہے۔

| وَ | لْيُمْلِلِ | الَّذِىْ | عَلَىْ | هِ | الْحَقُّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | چاہیے کہ وہ لکھوائے | وہ جو | پر | اس | حق |

وَلْيُمْلِلِ الَّذِىْ عَلَيْهِ الْحَقُّ

اور وہ لکھوائے جس کے ذمّہ (دوسرے کا) حق ہے،

| وَلۡيَتَّقِ | اللّٰهَ | رَبَّ | هٗ | وَ | لَا | يَبۡخَسۡ | مِنۡ | هُ | شَيۡـًٔا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور چاہیے کہ ڈرے | اللہ | ربّ | اس | اور | نہ | وہ کم کرے | سے | اس | کچھ بھی |

وَلۡيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهٗ وَلَا يَبۡخَسۡ مِنۡهُ شَيۡـًٔا ؕ

اور اللہ اپنے ربّ کا تقویٰ اختیار کرے، اور اس میں سے کچھ بھی کم نہ کرے۔

| فَ | اِنۡ | كَانَ | الَّذِىۡ | عَلَىۡ | هِ | الۡحَـقُّ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | اگر | وہ ہو | وہ جو | پر | اس | حق |

فَاِنۡ كَانَ الَّذِىۡ عَلَيۡهِ الۡحَـقُّ

پس اگر وہ جس کے ذمہ (دوسرے کا) حق ہے

| سَفِيۡهًا | اَوۡ | ضَعِيۡفًا | اَوۡ | لَا | يَسۡتَطِيۡعُ | اَنۡ | يُّمِلَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بے وقوف | یا | کمزور | یا | نہیں | وہ طاقت رکھتا ہے | کہ | وہ لکھوائے |

سَفِيۡهًا اَوۡ ضَعِيۡفًا اَوۡ لَا يَسۡتَطِيۡعُ اَنۡ يُّمِلَّ

بے وقوف ہو یا کمزور ہو یا استطاعت نہ رکھتا ہو کہ وہ لکھوائے

| هُوَ | فَ | لۡيُمۡلِلۡ | وَلِىُّ | هٗ | بِ | الۡعَدۡلِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ | پس | چاہیے کہ وہ لکھوائے | ولی | اس | ساتھ | انصاف |

هُوَ فَلۡيُمۡلِلۡ وَلِيُّهٗ بِالۡعَدۡلِ ؕ

تو اُس کا ولی (اس کی نمائندگی میں) انصاف سے لکھوائے۔

| وَ | اسۡتَشۡهِدُوۡا | شَهِيۡدَيۡنِ | مِنۡ | رِّجَالِ | كُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم گواہ بنالو | دو گواہ | سے | مرد (جمع) | تمہارے |

وَاسۡتَشۡهِدُوۡا شَهِيۡدَيۡنِ مِنۡ رِّجَالِكُمۡ ۚ

اور اپنے مردوں میں سے دو کو گواہ ٹھہرا لیا کرو۔

| فَ | اِنۡ | لَّمۡ | يَكُوۡنَا | رَجُلَيۡنِ | فَ | رَجُلٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | اگر | نہ | وہ دونوں ہوں | دو مرد | تو | ایک مرد |

فَاِنۡ لَّمۡ يَكُوۡنَا رَجُلَيۡنِ فَرَجُلٌ

اور اگر دو مرد میسر نہ ہوں تو ایک مرد

| الشُّهَدَآءِ | مِنَ | تَرْضَوْنَ | مِمَّنْ | امْرَاَتٰنِ | وَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| گواہ (جمع) | سے | تم راضی ہوتے ہو | ان میں سے جن پر | دوعورتیں | اور |

وَّ امْرَاَتٰنِ مِمَّنْ تَرْضَوْنَ مِنَ الشُّهَدَآءِ

اور دو عورتیں (ایسے) گواہوں میں سے جن پر تم راضی ہو۔

| الْاُخْرٰی | هُمَا | اِحْدٰی | تُذَكِّرَ | فَ | هُمَا | اِحْدٰی | تَضِلَّ | اَنْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دوسری | وہ دو | ایک | یاد کرادے | تو | وہ دو | ایک | وہ (عورت) بھول جائے | کہ |

اَنْ تَضِلَّ اِحْدٰهُمَا فَتُذَكِّرَ اِحْدٰهُمَا الْاُخْرٰی ؕ

(یہ) اس لئے (ہے) کہ ان دو عورتوں میں سے اگر ایک بھول جائے تو دوسری اسے یاد کروادے۔

| دُعُوْا | اِذَا مَا | الشُّهَدَآءُ | يَاْبَ | لَا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ بلائے جائیں گے | جب کبھی | گواہ (جمع) | انکار کرے | نہ | اور |

وَلَا يَاْبَ الشُّهَدَآءُ اِذَا مَا دُعُوْا ؕ

اور جب گواہوں کو بلایا جائے تو وہ انکار نہ کریں۔

| هُ | تَكْتُبُوْ | اَنْ | تَسْئَمُوْٓا | لَا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اسے | تم لکھو | کہ | تم اکتاؤ | نہ | اور |

وَلَا تَسْئَمُوْٓا اَنْ تَكْتُبُوْهُ

اور (لین دین) خواہ چھوٹا ہو یا بڑا

| هٖ | اَجَلِ | اِلٰٓی | كَبِيْرًا | اَوْ | صَغِيْرًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کی | مقررہ میعاد | تک | بڑا | یا | چھوٹا |

صَغِيْرًا اَوْ كَبِيْرًا اِلٰٓی اَجَلِهٖ ؕ

اُسے اس کی مقررہ میعاد تک (یعنی مکمل معاہدہ) لکھنے سے اکتاؤ نہیں۔

| الشَّهَادَةِ | لِ | اَقْوَمُ | وَ | اللّٰهِ | عِنْدَ | اَقْسَطُ | ذٰلِكُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| گواہی | لئے | زیادہ مضبوط | اور | اللہ | نزدیک | زیادہ منصفانہ | یہ |

ذٰلِكُمْ اَقْسَطُ عِنْدَ اللّٰهِ وَاَقْوَمُ لِلشَّهَادَةِ

تمہارا یہ طرزِ عمل خدا کے نزدیک بہت منصفانہ ٹھہرے گا اور شہادت کو قائم کرنے کے لئے بہت مضبوط اقدام ہوگا،

| وَ | اَدۡنٰۤی | اَلَّا | تَرۡتَابُوۡۤا |
|---|---|---|---|
| اور | زیادہ قریب | کہ نہ | تم شک میں پڑو |

وَ اَدۡنٰۤی اَلَّا تَرۡتَابُوۡۤا

اور اس بات کے زیادہ قریب ہوگا کہ تم شکوک میں مبتلا نہ ہو۔

| اِلَّاۤ | اَنۡ | تَكُوۡنَ | تِجَارَةً | حَاضِرَةً | تُدِيۡرُوۡنَ | هَا | بَيۡنَ | كُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | یہ کہ | وہ ہو | تجارت | موجود | تم پھراتے ہو | جسے | درمیان | تمہارے |

اِلَّاۤ اَنۡ تَكُوۡنَ تِجَارَةً حَاضِرَةً تُدِيۡرُوۡنَهَا بَيۡنَكُمۡ

(لکھنا فرض ہے) سوائے اس کے کہ وہ دست بدست تجارت ہو جسے تم (اسی وقت) آپس میں لے دے لیتے ہو۔

| فَ | لَيۡسَ | عَلَىٰ | كُمۡ | جُنَاحٌ | اَلَّا | تَكۡتُبُوۡ | هَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | نہیں | پر | تمہارے | گناہ | یہ کہ نہ | تم لکھو | اسے |

فَلَيۡسَ عَلَيۡكُمۡ جُنَاحٌ اَلَّا تَكۡتُبُوۡهَا ؕ

اس صورت میں تم پر کوئی گناہ نہیں کہ تم اسے نہ لکھو۔

| وَ | اَشۡهِدُوۡۤا | اِذَا | تَبَايَعۡتُمۡ | وَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | تم گواہ بنالیا کرو | جب | تم نے خرید و فروخت کی | اور |

وَاَشۡهِدُوۡۤا اِذَا تَبَايَعۡتُمۡ ۖ وَ

اور جب تم کوئی (لمبی) خرید و فروخت کرو تو گواہ ٹھہرالیا کرو۔ اور

| لَا | يُضَآرَّ | كَاتِبٌ | وَّ | لَا | شَهِيۡدٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہ | وہ تکلیف دیا جاتا ہے | لکھنے والا | اور | نہ | گواہ |

لَا يُضَآرَّ كَاتِبٌ وَّلَا شَهِيۡدٌ ؕ

لکھنے والے کو اور گواہ کو (کسی قسم کی کوئی) تکلیف نہ پہنچائی جائے۔

| وَ | اِنۡ | تَفۡعَلُوۡا | فَ | اِنَّهٗ | فُسُوۡقٌ | بِكُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | تم کرو گے | تو | یقیناً یہ | بڑا گناہ | تمہارے لئے |

وَاِنۡ تَفۡعَلُوۡا فَاِنَّهٗ فُسُوۡقٌ بِكُمۡ ؕ

اگر تم نے ایسا کیا تو یقیناً یہ تمہارے لئے بڑے گناہ کی بات ہوگی۔

| اللّٰهُ | كُمُ | يُعَلِّمُ | وَ | اللّٰهَ | اتَّقُوا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اللہ | تمہیں | وہ سکھاتا ہے | اور | اللہ (سے) | تم ڈرو | اور |

وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ وَيُعَلِّمُكُمُ اللّٰهُ ؕ

اور اللہ سے ڈرو جبکہ اللہ ہی تمہیں تعلیم دیتا ہے۔

| عَلِيْمٌ | شَيْءٍ | كُلِّ | بِ | اللّٰهُ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| خوب جاننے والا | چیز | ہر ایک | کو | اللہ | اور |

وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿283﴾

اور اللہ ہر چیز کا خوب علم رکھتا ہے۔

| كَاتِبًا | تَجِدُوْا | لَمْ | وَّ | سَفَرٍ | عَلٰى | كُنْتُمْ | اِنْ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لکھنے والا | تم پاؤ | نہ | اور | سفر | پر | تو ہو | اگر | اور |

وَاِنْ كُنْتُمْ عَلٰى سَفَرٍ وَّلَمْ تَجِدُوْا كَاتِبًا

اور اگر تم سفر پر ہو اور تمہیں کاتب میسر نہ آئے

| بَعْضًا | بَعْضُكُمْ | اَمِنَ | اِنْ | فَ | مَّقْبُوْضَةٌ | رِهٰنٌ | فَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کسی | کوئی تم | اس نے امانت رکھی | اگر | پس | قبضہ کی گئی | رہن رکھنا | پس |

فَرِهٰنٌ مَّقْبُوْضَةٌ ؕ فَاِنْ اَمِنَ بَعْضُكُمْ بَعْضًا

تو کوئی چیز با قبضہ رہن کے طور پر ہی سہی۔ پس اگر تم میں سے کوئی کسی دوسرے کے پاس امانت رکھے

| هٗ | رَبَّ | اللّٰهَ | وَلْيَتَّقِ | هٗ | اَمَانَتَ | اؤْتُمِنَ | الَّذِى | فَلْيُؤَدِّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس | رب | اللہ | اور چاہیے کہ وہ ڈرے | اس کی | امانت | امین بنایا گیا | جو | پس چاہیے کہ ادا کرے |

فَلْيُؤَدِّ الَّذِى اؤْتُمِنَ اَمَانَتَهٗ وَلْيَتَّقِ اللّٰهَ رَبَّهٗ ؕ

توجس کے پاس امانت رکھوائی گئی ہے اسے چاہئے کہ وہ ضرور اس کی امانت واپس کرے اور اللہ اپنے ربّ کا تقویٰ اختیار کرے۔

| هَا | يَّكْتُمْ | مَنْ | وَ | الشَّهَادَةَ | تَكْتُمُوا | لَا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اسے | چھپائے گا | جو | اور | گواہی | تم چھپاؤ | نہ | اور |

وَلَا تَكْتُمُوا الشَّهَادَةَ ؕ وَمَنْ يَّكْتُمْهَا

اور تم گواہی کو نہ چھپاؤ۔ اور جو کوئی بھی اسے چھپائے گا

| عَلِيۡمٌ | تَعۡمَلُوۡنَ | بِمَا | اللّٰهُ | وَ | هٗ | قَلۡبُ | اٰثِمٌ | فَاِنَّهٗۤ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| خوب جاننے والا | تم کرتے ہو | اس کو جو | اللہ | اور | اس | دل | گنہگار | پس یقیناً وہ |

فَاِنَّهٗۤ اٰثِمٌ قَلۡبُهٗ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا تَعۡمَلُوۡنَ عَلِيۡمٌ ﴿284﴾

تو یقیناً اس کا دل گنہگار ہو جائے گا۔ اور اللہ اسے جو تم کرتے ہو خوب جانتا ہے۔

| الۡاَرۡضِ | فِي | مَا | وَ | السَّمٰوٰتِ | فِي | مَا | اللّٰهِ | لِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| زمین | میں | جو | اور | آسمان (جمع) | میں | جو | اللہ | لئے |

لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الۡاَرۡضِ ؕ

اللہ ہی کا ہے جو آسمانوں میں ہے اور جو زمین میں ہے۔

| هُ | تُخۡفُوۡ | اَوۡ | كُمۡ | اَنۡفُسِ | فِيۡۤ | مَا | تُبۡدُوۡا | اِنۡ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اسے | تم چھپاؤ | یا | تمہارے | نفس/دل (جمع) | میں | جو | تم ظاہر کرو | اگر | اور |

وَاِنۡ تُبۡدُوۡا مَا فِيۡۤ اَنۡفُسِكُمۡ اَوۡ تُخۡفُوۡهُ

اور خواہ تم اُسے ظاہر کرو جو تمہارے دلوں میں ہے یا اسے چھپاؤ،

| يَّشَآءُ | لِمَنۡ | يَغۡفِرُ | فَ | اللّٰهُ | بِهِ | كُمۡ | يُحَاسِبۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ چاہے گا | جس کو | بخش دے گا | پس | اللہ | اس کا | تمہارا | وہ محاسبہ کرے گا |

يُحَاسِبۡكُمۡ بِهِ اللّٰهُ ؕ فَيَغۡفِرُ لِمَنۡ يَّشَآءُ

اللہ اس کے بارہ میں تمہارا محاسبہ کرے گا۔ پس جسے وہ چاہے گا بخش دے گا

| قَدِيۡرٌ | شَيۡءٍ | كُلِّ | عَلٰى | اللّٰهُ | وَ | يَّشَآءُ | مَنۡ | يُعَذِّبُ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قدرت رکھنے والا | چیز | ہر | پر | اللہ | اور | چاہے گا | جسے | وہ سزا دے گا | اور |

وَيُعَذِّبُ مَنۡ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيۡءٍ قَدِيۡرٌ ﴿285﴾

اور جسے چاہے گا عذاب دے گا۔ اور اللہ ہر چیز پر جسے وہ چاہے دائمی قدرت رکھتا ہے۔

| هٖ | رَّبِّ | مِنۡ | هِ | اِلَيۡ | اُنۡزِلَ | بِمَاۤ | الرَّسُوۡلُ | اٰمَنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس | رب | سے | اس | طرف | وہ اتارا گیا | اس پر جو | رسول | وہ ایمان لایا |

اٰمَنَ الرَّسُوۡلُ بِمَاۤ اُنۡزِلَ اِلَيۡهِ مِنۡ رَّبِّهٖ

رسول اس پر ایمان لے آیا جو اس کے ربّ کی طرف سے اس کی طرف اتارا گیا

| وَ | الْمُؤْمِنُوْنَ | كُلٌّ | اٰمَنَ | بِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | مومن (جمع) | ہر ایک | وہ ایمان لایا | پر | اللہ |

وَالْمُؤْمِنُوْنَ ۭ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ

اور مومن بھی۔(اُن میں سے) ہر ایک ایمان لے آیا اللہ پر

| وَ | مَلٰٓىِٕكَةِ | هٖ | وَ | كُتُبِ | هٖ | وَ | رُسُلِ | هٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | فرشتے | اس | اور | کتابیں | اس | اور | رسول (جمع) | اس |

وَمَلٰٓىِٕكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ ۣ

اور اس کے فرشتوں پر اور اس کی کتابوں پر اور اس کے رسولوں پر

| لَا | نُفَرِّقُ | بَيْنَ | اَحَدٍ | مِّنْ | رُّسُلِ | هٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | ہم فرق کرتے | درمیان | کسی ایک | سے | رسول (جمع) | اس |

لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْ رُّسُلِهٖ ۣ

(یہ کہتے ہوئے کہ) ہم اس کے رسولوں میں سے کسی کے درمیان تفریق نہیں کریں گے۔

| وَ | قَالُوْا | سَمِعْنَا | وَ | اَطَعْنَا |
|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے کہا | ہم نے سن لیا | اور | ہم نے اطاعت کی |

وَقَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ڭ

اور انہوں نے کہا کہ ہم نے سنا اور ہم نے اطاعت کی۔

| غُفْرَانَ | كَ | رَبَّنَا | وَ | اِلَيْ | كَ | الْمَصِيْرُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بخشش مانگنا | تیری | اے ہمارے رب | اور | طرف | تیری | لوٹنا |

غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْرُ ﴿286﴾

تیری بخشش کے طلبگار ہیں اے ہمارے ربّ! اور تیری طرف ہی لوٹ کر جانا ہے۔

| لَا | يُكَلِّفُ | اللّٰهُ | نَفْسًا | اِلَّا | وُسْعَ | هَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ بوجھ ڈالتا | اللہ | جان | سوائے | طاقت | اس |

لَا يُكَلِّفُ اللّٰهُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَا ۭ

اللہ کسی جان پر اس کی طاقت سے بڑھ کر بوجھ نہیں ڈالتا۔

| لَ | هَا | مَا | كَسَبَتْ | وَ | عَلَى | هَا | مَا | اكْتَسَبَتْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لئے/واسطے | اس | جو | اس نے کمایا | اور | پر | اس | جو | اس نے کمایا |

لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ؕ

اس کے لئے ہے جو اس نے کمایا اور اس کا وبال بھی اسی پر ہے جو اس نے (بدی کا) اکتساب کیا۔

| رَبَّنَا | لَا | تُؤَاخِذْ | نَآ | اِنْ | نَّسِيْنَآ | اَوْ | اَخْطَاْنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اے ہمارے ربّ | نہ | تُو مؤاخذہ کر | ہمارا | اگر | ہم بھول گئے | یا | ہم نے غلطی کی |

رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا ۚ

اے ہمارے ربّ! ہمارا مؤاخذہ نہ کر اگر ہم بھول جائیں یا ہم سے کوئی خطا ہو جائے۔

| رَبَّنَا | وَ | لَا | تَحْمِلْ | عَلَى | نَآ | اِصْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اے ہمارے ربّ | اور | نہ | تو لاد | پر | ہم | بوجھ |

رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا

اور اے ہمارے ربّ! ہم پر ایسا بوجھ نہ ڈال

| كَمَا | حَمَلْتَ | هٗ | عَلَى | الَّذِيْنَ | مِنْ | قَبْلِ | نَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جیسا کہ | تو نے لادا | اس | پر | جو لوگ | سے | پہلے | ہم/ہمارے |

كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ۚ

جیسا ہم سے پہلے لوگوں پر (ان کے گناہوں کے نتیجہ میں) تُو نے ڈالا۔

| رَبَّنَا | وَ | لَا | تُحَمِّلْ | نَا |
|---|---|---|---|---|
| اے ہمارے ربّ | اور | نہ | تو بوجھ ڈال | ہم |

رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا

اور اے ہمارے ربّ! ہم پر کوئی ایسا بوجھ نہ ڈال

| مَا | لَا | طَاقَةَ | لَ | نَا | بِ | هٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | نہیں | طاقت | لئے | ہمارے | کی | اس |

مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ۚ

جو ہماری طاقت سے بڑھ کر ہو۔

| اِرْحَمْنَا | وَ | لَنَا | اغْفِرْ | وَ | عَنَّا | اعْفُ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہم پر رحم کر | اور | ہمیں | تو بخش دے | اور | ہم سے | درگزر کر | اور |

وَاعْفُ عَنَّا ۥ وَاغْفِرْ لَنَا ۥ وَارْحَمْنَا ۥ

اور ہم سے درگزر کر اور ہمیں بخش دے۔ اور ہم پر رحم کر۔

| الْكٰفِرِيْنَ | الْقَوْمِ | عَلَى | نَا | انْصُرْ | فَ | مَوْلٰنَا | اَنْتَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انکار کرنے والے | قوم | پر | ہماری | تو مدد فرما | پس | ہمارا والی | تو |

اَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿287﴾ ع

تُو ہی ہمارا والی ہے۔ پس ہمیں کافر قوم کے مقابل پر نصرت عطا کر۔

40 ع 3 8

سُوْرَةُ اٰلِ عِمْرٰنَ مَدَنِيَّةٌ وَّهِيَ مَعَ الْبَسْمَلَةِ مِائَتَا اٰيَةٍ وَّاٰيَةٌ وَّعِشْرُوْنَ رُكُوْعًا

سورہ آل عمران مدینہ میں نازل ہوئی اور اس کی بسم اللہ سمیت دوسو ایک (201) آیات ہیں اور بیس رکوع ہیں

| الرَّحِيْمِ | الرَّحْمٰنِ | اللّٰهِ | اسْمِ | بِ |
|---|---|---|---|---|
| بار بار رحم کرنے والا | بے انتہاء رحم کرنے والا/بن مانگے دینے والا | اللہ | نام | ساتھ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ﴿1﴾

اللہ کے نام کے ساتھ جو بے انتہا رحم کرنے والا، بِن مانگے دینے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| الْقَيُّوْمُ | الْحَيُّ | هُوَ | اِلَّا | اِلٰهَ | لَآ | اَللّٰهُ | الٓمّٓ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قائم بالذات | ہمیشہ زندہ رہنے والا | وہی | مگر | معبود | نہیں | اللہ | اَنَا اللّٰهُ اَعْلَمُ میں اللہ سب سے زیادہ جاننے والا ہوں |

الٓمّٓ ﴿2﴾ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ﴿3﴾

اَنَا اللّٰهُ اَعْلَمُ: میں اللہ سب سے زیادہ جاننے والا ہوں۔ اللہ! اس کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔ ہمیشہ زندہ رہنے والا (اور) قائم بالذات ہے۔

| مَا | لِّ | مُصَدِّقًا | الْحَقِّ | بِ | الْكِتٰبَ | كَ | عَلَيْ | نَزَّلَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | کی/لئے | تصدیق کرنے والا | حق | ساتھ | کامل کتاب | تیرے/تجھ | پر | اس نے اتاری |

نَزَّلَ عَلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا لِّمَا

اس نے تجھ پر کتاب حق کے ساتھ اتاری ہے اُس کی تصدیق کرتی ہوئی جو

| بَيْنَ يَدَيْهِ | وَ | اَنْزَلَ | التَّوْرٰىةَ | وَ | الْاِنْجِيْلَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس کے دونوں ہاتھوں کے درمیان | اور | اس نے اتاری | تورات | اور | انجیل |

بَيْنَ يَدَيْهِ وَ اَنْزَلَ التَّوْرٰىةَ وَ الْاِنْجِيْلَ ۙ (4)

اس کے سامنے ہے اور اُسی نے تورات اور انجیل کو اتارا۔

| مِنْ | قَبْلُ | هُدًى | لِّ | النَّاسِ | وَ | اَنْزَلَ | الْفُرْقَانَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سے | پہلے | ہدایت | لئے | لوگ | اور | اس نے اتارا | فرقان |

مِنْ قَبْلُ هُدًى لِّلنَّاسِ وَ اَنْزَلَ الْفُرْقَانَ ؕ

اس سے پہلے، لوگوں کے لئے ہدایت کے طور پر اور اُسی نے فرقان نازل کیا۔

| اِنَّ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | بِ | اٰيٰتِ | اللّٰهِ | لَ | هُمْ | عَذَابٌ | شَدِيْدٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | جو لوگ | انہوں نے کفر کیا | ساتھ | نشانات | اللہ | لئے | ان | عذاب | سخت |

اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌ ؕ

یقیناً وہ لوگ جنہوں نے اللہ کی آیات کا انکار کیا ان کے لئے سخت عذاب (مقدر) ہے۔

| وَ | اللّٰهُ | عَزِيْزٌ | ذُو | انْتِقَامٍ |
|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | کامل غلبہ والا | والا | انتقام لینا |

وَ اللّٰهُ عَزِيْزٌ ذُو انْتِقَامٍ (5)

اور اللہ کامل غلبہ والا (اور) انتقام لینے والا ہے۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | لَا | يَخْفٰى | عَلَىٰ | هِ | شَيْءٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | نہیں | پوشیدہ ہوتا | پر | اس | کوئی چیز |

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَخْفٰى عَلَيْهِ شَيْءٌ

یقیناً اللہ وہ ہے جس پر کوئی چیز

| فِي | الْاَرْضِ | وَ | لَا | فِي | السَّمَآءِ |
|---|---|---|---|---|---|
| میں | زمین | اور | نہ | میں | آسمان |

فِي الْاَرْضِ وَ لَا فِي السَّمَآءِ ؕ (6)

زمین میں ہو یا آسمان میں ہو چھپی نہیں رہتی۔

| هُوَ | الَّذِىۡ | يُصَوِّرُ | كُمۡ | فِى | الۡاَرۡحَامِ | كَيۡفَ | يَشَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ | وہ جو | شکل بناتا ہے | تمہاری | میں | رحم (جمع) | کیسے | وہ چاہتا ہے |

هُوَ الَّذِىۡ يُصَوِّرُكُمۡ فِى الۡاَرۡحَامِ كَيۡفَ يَشَآءُ ؕ

وہی ہے جو تمہیں رحموں میں جیسی صورت میں چاہے ڈھالتا ہے۔

| لَاۤ | اِلٰهَ | اِلَّا | هُوَ | الۡعَزِيۡزُ | الۡحَكِيۡمُ |
|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | معبود | مگر | وہی | کامل غلبہ والا | حکمت والا |

لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الۡعَزِيۡزُ الۡحَكِيۡمُ ﴿۷﴾

کوئی معبود نہیں مگر وہی، کامل غلبہ والا (اور) حکمت والا۔

| هُوَ | الَّذِىۡۤ | اَنۡزَلَ | عَلَىۡ | كَ | الۡكِتٰبَ | مِنۡ | هُ | اٰيٰتٌ | مُّحۡكَمٰتٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہی ہے | جو | اس نے اتاری | پر | تیرے | کتاب | میں | اس | آیات | محکم |

هُوَ الَّذِىۡۤ اَنۡزَلَ عَلَيۡكَ الۡكِتٰبَ مِنۡهُ اٰيٰتٌ مُّحۡكَمٰتٌ

وہی ہے جس نے تجھ پر کتاب اتاری اُسی میں سے محکم آیات بھی ہیں،

| هُنَّ | اُمُّ | الۡكِتٰبِ | وَ | اُخَرُ | مُتَشٰبِهٰتٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ سب | ماں | کتاب | اور | دوسری | متشابہ |

هُنَّ اُمُّ الۡكِتٰبِ وَاُخَرُ مُتَشٰبِهٰتٌ ؕ

وہ کتاب کی ماں ہیں۔ اور کچھ دوسری متشابہ (آیات) ہیں۔

| فَ | اَمَّا | الَّذِيۡنَ | فِىۡ | قُلُوۡبِ | هِمۡ | زَيۡغٌ | فَ | يَتَّبِعُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | جو | جو لوگ | میں | دل (جمع) | ان | کجی | پس | وہ پیروی کرتے ہیں |

فَاَمَّا الَّذِيۡنَ فِىۡ قُلُوۡبِهِمۡ زَيۡغٌ فَيَتَّبِعُوۡنَ

پس وہ لوگ جن کے دلوں میں کجی ہے

| مَا | تَشَابَهَ | مِنۡ | هُ | ابۡتِغَآءَ | الۡفِتۡنَةِ | وَ | ابۡتِغَآءَ | تَاۡوِيۡلِ | هٖ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | مشابہ ہوا | سے | اس | چاہتے ہوئے | فتنہ | اور | چاہتے ہوئے | تاویل | اس |

مَا تَشَابَهَ مِنۡهُ ابۡتِغَآءَ الۡفِتۡنَةِ وَابۡتِغَآءَ تَاۡوِيۡلِهٖ ۚ

فتنہ چاہتے ہوئے اور اس کی تاویل کی خاطر اس میں سے اس کی پیروی کرتے ہیں جو باہم مشابہ ہے

| وَمَا | يَعۡلَمُ | تَاۡوِيۡلَ | هٗۤ | اِلَّا | اللّٰهُ | وَ | الرّٰسِخُوۡنَ | فِى | الۡعِلۡمِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں | وہ جانتا ہے | تاویل | اس | سوائے | اللہ | اور | پختہ | میں | علم |

وقف منزل
وقف لازم

وَمَا يَعۡلَمُ تَاۡوِيۡلَهٗۤ اِلَّا اللّٰهُ ‌ؔ وَالرّٰسِخُوۡنَ فِى الۡعِلۡمِ

حالانکہ اللہ کے سوا اور اُن کے سوا جو علم میں پختہ ہیں کوئی اُس کی تاویل نہیں جانتا۔

| يَقُوۡلُوۡنَ | اٰمَنَّا | بِهٖ | كُلٌّ | مِّنۡ | عِنۡدِ | رَبِّنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ کہتے ہیں | ہم ایمان لائے | اس پر | ہر ایک | سے | طرف | ہمارا رب |

يَقُوۡلُوۡنَ اٰمَنَّا بِهٖ ۙ كُلٌّ مِّنۡ عِنۡدِ رَبِّنَا ‌ۚ

وہ کہتے ہیں ہم اس پر ایمان لے آئے، سب ہمارے ربّ کی طرف سے ہے۔

| وَ | مَا | يَذَّكَّرُ | اِلَّاۤ | اُولُوا | الۡاَلۡبَابِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ نصیحت پکڑتا | سوائے | والے | عقل |

وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّاۤ اُولُوا الۡاَلۡبَابِ ﴿8﴾

اور عقل مندوں کے سوا کوئی نصیحت نہیں پکڑتا۔

| رَبَّنَا | لَا | تُزِغۡ | قُلُوۡبَ | نَا | بَعۡدَ | اِذۡ | هَدَيۡتَ | نَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اے ہمارے ربّ | نہ | تو ٹیڑھا کر | دل (جمع) | ہمارے | بعد | جب | تو نے ہدایت دی | ہمیں |

رَبَّنَا لَا تُزِغۡ قُلُوۡبَنَا بَعۡدَ اِذۡ هَدَيۡتَنَا

اے ہمارے ربّ! ہمارے دلوں کو ٹیڑھا نہ ہونے دے بعد اس کے کہ تو ہمیں ہدایت دے چکا ہو۔

| وَ | هَبۡ | لَنَا | مِنۡ | لَّدُنۡكَ | رَحۡمَةً | اِنَّكَ | اَنۡتَ | الۡوَهَّابُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو دے | ہمیں | سے | اپنی جناب | رحمت | یقیناً تو | تو | بہت عطا کرنے والا |

وَهَبۡ لَنَا مِنۡ لَّدُنۡكَ رَحۡمَةً ‌ ۚ اِنَّكَ اَنۡتَ الۡوَهَّابُ ﴿9﴾

اور ہمیں اپنی طرف سے رحمت عطا کر۔ یقیناً تو ہی ہے جو بہت عطا کرنے والا ہے۔

| رَبَّنَاۤ | اِنَّ | كَ | جَامِعُ | النَّاسِ |
|---|---|---|---|---|
| اے ہمارے ربّ | یقیناً | تو | جمع کرنے والا | لوگ (جمع) |

رَبَّنَاۤ اِنَّكَ جَامِعُ النَّاسِ

اے ہمارے ربّ! تو یقیناً لوگوں کو جمع کرنے والا ہے

| لِ | يَوۡمٍ | لَّا | رَيۡبَ | فِيۡ | هِ |
|---|---|---|---|---|---|
| کے لئے | دن | نہیں | شک | میں | اس |

لِيَوۡمٍ لَّا رَيۡبَ فِيۡهِ ؕ

اس دن کے لئے جس میں کوئی شک نہیں۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | لَا | يُخۡلِفُ | الۡمِيۡعَادَ |
|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | نہیں | وہ خلاف کرتا | وعدہ |

اِنَّ اللّٰهَ لَا يُخۡلِفُ الۡمِيۡعَادَ ﴿10﴾ ع

یقیناً اللہ وعدہ خلافی نہیں کرتا۔

ع 1 10 9

| اِنَّ | الَّذِيۡنَ | كَفَرُوۡا | لَنۡ | تُغۡنِىَ | عَنۡ | هُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | جولوگ | انہوں نے کفر کیا | ہرگز نہیں | فائدہ دے گی | سے | ان |

اِنَّ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا لَنۡ تُغۡنِىَ عَنۡهُمۡ

وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا

| اَمۡوَالُ | هُمۡ | وَ | لَاۤ | اَوۡلَادُ | هُمۡ | مِّنَ | اللّٰهِ | شَيۡـئًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اموال | ان کے | اور | نہ | اولاد | ان کی | مقابل پر | اللہ کے | کچھ بھی |

اَمۡوَالُهُمۡ وَلَاۤ اَوۡلَادُهُمۡ مِّنَ اللّٰهِ شَيۡـئًا ؕ

ان کے اموال اور ان کی اولاد اللہ کے مقابل پر اُن کے کسی کام نہیں آئیں گے

| وَ | اُولٰٓـئِكَ | هُمۡ | وَقُوۡدُ | النَّارِ |
|---|---|---|---|---|
| اور | وہ لوگ | وہ | ایندھن | آگ |

وَاُولٰٓـئِكَ هُمۡ وَقُوۡدُ النَّارِ ۙ ﴿11﴾

اور یہی وہ لوگ ہیں جو آگ کا ایندھن ہیں۔

| كَ | دَاۡبِ | اٰلِ فِرۡعَوۡنَ | وَ | الَّذِيۡنَ | مِنۡ | قَبۡلِ | هِمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| طرح | طرزِ عمل | آل فرعون/فرعون کی اولاد | اور | وہ لوگ جو | سے | پہلے | ان |

كَدَاۡبِ اٰلِ فِرۡعَوۡنَ ۙ وَالَّذِيۡنَ مِنۡ قَبۡلِهِمۡ ؕ

فرعون کی قوم کے طرزِ عمل کی طرح اور ان لوگوں کی طرح جو ان سے پہلے تھے۔

| كَذَّبُوْا | بِ | اٰيٰتِ | نَا | فَاَخَذَ | هُمُ | اللّٰهُ | بِ | ذُنُوْبِ | هِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انہوں نے جھٹلایا | کو | آیات | ہماری | پس اس نے پکڑ لیا | ان | اللہ | وجہ | گناہ | ان |

كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ۚ فَاَخَذَهُمُ اللّٰهُ بِذُنُوْبِهِمْ ؕ

انہوں نے ہماری آیات کو جھٹلا دیا تو اللہ نے ان کے گناہوں کی وجہ سے ان کو پکڑ لیا۔

| وَ | اللّٰهُ | شَدِيْدُ | الْعِقَابِ | قُلْ | لِّ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | سخت | سزا دینا | تو کہہ دے | سے | جو لوگ | انہوں نے کفر کیا |

وَاللّٰهُ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ⑫ قُلْ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اور اللہ سزا دینے میں بہت سخت ہے۔ اُن سے کہہ دے جنہوں نے کفر کیا

| سَ | تُغْلَبُوْنَ | وَ | تُحْشَرُوْنَ | اِلٰى | جَهَنَّمَ | وَ | بِئْسَ | الْمِهَادُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عنقریب | تم مغلوب کئے جاؤ گے | اور | تم اکٹھے کئے جاؤ گے | طرف | جہنم | اور | بہت برا | ٹھکانہ |

سَتُغْلَبُوْنَ وَتُحْشَرُوْنَ اِلٰى جَهَنَّمَ ؕ وَبِئْسَ الْمِهَادُ ⑬

کہ تم ضرور مغلوب کئے جاؤ گے اور جہنم کی طرف اکٹھے لے جائے جاؤ گے۔ اور وہ بہت بُرا ٹھکانا ہے۔

| قَدْ | كَانَ | لَ | كُمْ | اٰيَةٌ | فِيْ | فِئَتَيْنِ | الْتَقَتَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | وہ ہوا تھا | لئے | تمہارے | نشان | بارے میں | دو گروہ | وہ دو لڑے |

قَدْ كَانَ لَكُمْ اٰيَةٌ فِيْ فِئَتَيْنِ الْتَقَتَا ؕ

یقیناً اُن دو گروہوں میں تمہارے لئے ایک بڑا نشان تھا جن کی مڈھ بھیڑ ہوئی۔

| فِئَةٌ | تُقَاتِلُ | فِيْ | سَبِيْلِ | اللّٰهِ | وَ | اُخْرٰى | كَافِرَةٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| گروہ/جماعت | وہ لڑتی ہے | میں | راہ | اللہ | اور | دوسری | کافر |

فِئَةٌ تُقَاتِلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَاُخْرٰى كَافِرَةٌ

ایک گروہ اللہ کی خاطر لڑ رہا تھا اور دوسرا کافر تھا۔

| يَّرَوْنَ | هُمْ | مِّثْلَيْ | هِمْ | رَاْيَ الْعَيْنِ |
|---|---|---|---|---|
| وہ دیکھتے ہیں | ان | دوگنا | ان کے | ظاہری نظر |

يَّرَوْنَهُمْ مِّثْلَيْهِمْ رَاْيَ الْعَيْنِ ؕ

وہ انہیں ظاہری نظر میں اپنے سے دوگنا دیکھ رہے تھے۔

| وَ | اللّٰهُ | يُؤَيِّدُ | بِ | نَصۡرِ | هٖ | مَنۡ | يَّشَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | مدد کرتا ہے | ساتھ | مدد | اسکی | جسے | وہ چاہتا ہے |

وَاللّٰهُ يُؤَيِّدُ بِنَصۡرِهٖ مَنۡ يَّشَآءُ ؕ

اور اللہ جس کی چاہے اپنی نصرت سے تائید کرتا ہے۔

| اِنَّ | فِيۡ | ذٰلِكَ | لَ | عِبۡرَةً | لِّ | اُولِي | الۡاَبۡصَارِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | میں | اس | ضرور | نصیحت | کے لئے | والے | آنکھیں |

اِنَّ فِيۡ ذٰلِكَ لَعِبۡرَةً لِّاُولِي الۡاَبۡصَارِ ⑭

یقیناً اس میں اہلِ بصیرت کے لئے ضرور ایک بڑی عبرت ہے۔

| زُيِّنَ | لِ | النَّاسِ | حُبُّ | الشَّهَوٰتِ | مِنَ | النِّسَآءِ | وَ | الۡبَنِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| خوبصورت کرکے دکھائی گئی | لیے | لوگ | محبت | خواہشات | سے | عورتیں | اور | بیٹے |

زُيِّنَ لِلنَّاسِ حُبُّ الشَّهَوٰتِ مِنَ النِّسَآءِ وَالۡبَنِيۡنَ

لوگوں کے لئے طبعاً پسند کی جانے والی چیزوں کی یعنی عورتوں کی اور اولاد کی

| وَ | الۡقَنَاطِيۡرِ الۡمُقَنۡطَرَةِ | مِنَ | الذَّهَبِ | وَ | الۡفِضَّةِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | جمع کیا گیا ڈھیر/ڈھیروں ڈھیر | سے | سونا | اور | چاندی |

وَالۡقَنَاطِيۡرِ الۡمُقَنۡطَرَةِ مِنَ الذَّهَبِ وَالۡفِضَّةِ

اور ڈھیروں ڈھیر سونے چاندی کی

| وَ | الۡخَيۡلِ | الۡمُسَوَّمَةِ | وَ | الۡاَنۡعَامِ | وَ | الۡحَرۡثِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | گھوڑے | نشان سے داغے ہوئے | اور | مویشی | اور | کھیتیاں |

وَالۡخَيۡلِ الۡمُسَوَّمَةِ وَالۡاَنۡعَامِ وَالۡحَرۡثِ ؕ

اور امتیازی نشان کے ساتھ داغے ہوئے گھوڑوں کی اور مویشیوں اور کھیتیوں کی محبت خوبصورت کرکے دکھائی گئی ہے۔

| ذٰلِكَ | مَتَاعُ | الۡحَيٰوةِ | الدُّنۡيَا | وَ | اللّٰهُ | عِنۡدَ | هٗ | حُسۡنُ | الۡمَاٰبِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | عارضی سامان | زندگی | دنیوی | اور | اللہ | پاس | اس | بہتر | لوٹنے کی جگہ |

ذٰلِكَ مَتَاعُ الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا ۚ وَاللّٰهُ عِنۡدَهٗ حُسۡنُ الۡمَاٰبِ ⑮

یہ دنیوی زندگی کا عارضی سامان ہے۔ اور اللہ وہ ہے جس کے پاس بہت بہتر لوٹنے کی جگہ ہے۔

| قُلْ | اَؤُنَبِّئُكُمْ | بِخَيْرٍ | مِّنْ | ذٰلِكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | کیا میں تمہیں بتاؤں؟ | بہتر کا | سے | اس |

قُلْ اَؤُنَبِّئُكُمْ بِخَيْرٍ مِّنْ ذٰلِكُمْ ؕ

تو کہہ دے کہ کیا میں تمہیں ان سے بہتر چیزوں کی خبر دوں؟

| لِ | الَّذِيْنَ | اتَّقَوْا | عِنْدَ | رَبِّ | هِمْ | جَنّٰتٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لئے | جو لوگ | انہوں نے تقویٰ اختیار کیا | پاس | رب | ان | باغات |

لِلَّذِيْنَ اتَّقَوْا عِنْدَ رَبِّهِمْ جَنّٰتٌ

ان کے لئے جو تقویٰ اختیار کرتے ہیں ان کے ربّ کے پاس ایسے باغات ہیں

| تَجْرِىْ | مِنْ | تَحْتِ | هَا | الْاَنْهٰرُ | خٰلِدِيْنَ | فِىْ | هَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ بہتی ہے | سے | نیچے | اس | نہریں | ہمیشہ رہنے والے | میں | اس |

تَجْرِىْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا

جن کے دامن میں نہریں بہتی ہیں۔ وہ ان میں ہمیشہ رہنے والے ہیں،

| وَ | اَزْوَاجٌ | مُّطَهَّرَةٌ | وَّ | رِضْوَانٌ | مِّنَ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جوڑے | پاکیزہ | اور | خوشنودی | سے | اللہ |

وَاَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ وَّرِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ ؕ

اور پاک کئے ہوئے جوڑے ہیں اور اللہ کی طرف سے رضوان ہے۔

| وَ | اللّٰهُ | بَصِيْرٌۢ | بِالْعِبَادِ |
|---|---|---|---|
| اور | اللہ | دیکھنے والا/ گہری نظر رکھنے والا | بندوں پر |

وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ ﴿16﴾

اور اللہ بندوں پر گہری نظر رکھنے والا ہے۔

| اَلَّذِيْنَ | يَقُوْلُوْنَ | رَبَّنَآ | اِنَّ | نَآ | اٰمَنَّا |
|---|---|---|---|---|---|
| جو لوگ | کہتے ہیں | اے ہمارے رب | یقیناً | ہم | ایمان لائے |

اَلَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اِنَّنَآ اٰمَنَّا

(یہ اُن کے لئے ہے) جو لوگ کہتے ہیں اے ہمارے ربّ! یقیناً ہم ایمان لے آئے۔

| النَّارِ | عَذَابَ | نَا | قِ | وَ | نَا | ذُنُوْبَ | لَنَا | اغْفِرْ | فَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| آگ | عذاب | ہمیں | تو بچا | اور | ہمارے | گناہ | ہمیں | تو بخش دے | پس |

فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ﴿17﴾

پس ہمارے گناہ بخش دے اور ہمیں آگ کے عذاب سے بچا۔

| الْقٰنِتِيْنَ | وَ | الصّٰدِقِيْنَ | وَ | اَلصّٰبِرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| فرمانبرداری کرنے والے | اور | سچ بولنے والے | اور | صبر کرنے والے |

اَلصّٰبِرِيْنَ وَالصّٰدِقِيْنَ وَالْقٰنِتِيْنَ

(یہ باغات ان کے لئے ہیں) جو صبر کرنے والے ہیں اور سچ بولنے والے ہیں اور فرمانبرداری کرنے والے ہیں

| بِالْاَسْحَارِ | الْمُسْتَغْفِرِيْنَ | وَ | الْمُنْفِقِيْنَ | وَ |
|---|---|---|---|---|
| صبح کو | استغفار کرنے والے | اور | خرچ کرنے والے | اور |

وَالْمُنْفِقِيْنَ وَالْمُسْتَغْفِرِيْنَ بِالْاَسْحَارِ ﴿18﴾

اور خرچ کرنے والے ہیں اور صبح کے وقت استغفار کرنے والے ہیں۔

| هُوَ | اِلَّا | اِلٰهَ | لَآ | اَنَّهٗ | اللّٰهُ | شَهِدَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ | سوائے / مگر | معبود | نہیں | کہ وہ | اللہ | اس نے گواہی دی |

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۙ

اللہ انصاف پر قائم رہتے ہوئے شہادت دیتا ہے کہ اس کے سوا اور کوئی معبود نہیں

| الْقِسْطِ | بِ | قَآئِمًا | اُولُوا الْعِلْمِ | وَ | الْمَلٰٓئِكَةُ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| انصاف | پر | قائم رہنے والا | علم والے | اور | فرشتے | اور |

وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ؕ

اور فرشتے بھی اور اہلِ علم بھی (یہی شہادت دیتے ہیں)۔

| الْحَكِيْمُ | الْعَزِيْزُ | هُوَ | اِلَّا | اِلٰهَ | لَآ |
|---|---|---|---|---|---|
| حکمت والا | کامل غلبہ والا | وہ | سوائے / مگر | معبود | نہیں |

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿19﴾ ؕ

کوئی معبود نہیں مگر وہی کامل غلبہ والا (اور) حکمت والا۔

النصف

| اِنَّ | الدِّيْنَ | عِنْدَ | اللّٰهِ | الْاِسْلَامُ |
|---|---|---|---|---|
| یقیناً | دین | نزدیک | اللہ | اسلام |

اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ

یقیناً دین اللہ کے نزدیک اسلام ہی ہے۔

| وَ | مَا | اخْتَلَفَ | الَّذِيْنَ | اُوْتُوا | الْكِتٰبَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | اس نے اختلاف کیا | جو لوگ | ان کو دیا گیا | کتاب |

وَمَا اخْتَلَفَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ

اور اُن لوگوں نے جنہیں کتاب دی گئی اختلاف نہیں کیا

| اِلَّا | مِنْ | بَعْدِ | مَا | جَآءَهُمُ | الْعِلْمُ | بَغْيًا | بَيْنَ | هُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سوائے | سے | بعد | جو | وہ آیا ان کے پاس | علم | سرکشی کرنا | درمیان | ان کے |

اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ بَغْيًا بَيْنَهُمْ

مگر آپس میں سرکشی کرتے ہوئے اس کے بعد کہ اُن کے پاس علم آچکا تھا۔

| وَ | مَنْ | يَّكْفُرْ | بِاٰيٰتِ | اللّٰهِ | فَاِنَّ | اللّٰهَ | سَرِيْعُ | الْحِسَابِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | انکار کرے | آیات کا | اللہ | پس یقیناً | اللہ | بہت تیز | حساب لینا |

وَمَنْ يَّكْفُرْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ فَاِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ﴿20﴾

اور جو اللہ کی آیات کا انکار کرتا ہے تو اللہ یقیناً حساب (لینے) میں بہت تیز ہے۔

| فَ | اِنْ | حَآجُّوْكَ | فَ | قُلْ | اَسْلَمْتُ | وَجْهِيَ | لِلّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | اگر | وہ تجھ سے جھگڑا کریں | پس | تو کہہ دے | میں نے سپرد کردی | اپنی توجہ | اللہ کے لئے |

فَاِنْ حَآجُّوْكَ فَقُلْ اَسْلَمْتُ وَجْهِيَ لِلّٰهِ

پس اگر وہ تجھ سے جھگڑا کریں تو کہہ دے کہ میں تو اپنی توجہ خالصۃً اللہ کی رضا کے تابع کر چکا ہوں

| وَ | مَنِ | اتَّبَعَنِ | وَ | قُلْ | لِّ | الَّذِيْنَ | اُوْتُوا | الْكِتٰبَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | میری پیروی کی | اور | تو کہہ دے | کو | ان لوگوں | وہ دیئے گئے | کتاب |

وَمَنِ اتَّبَعَنِ وَقُلْ لِّلَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ

اور وہ بھی جنہوں نے میری پیروی کی۔ اور ان سے کہہ دے جنہیں کتاب دی گئی

| وَ | الْاُمِّيّٖنَ | ءَ | اَسْلَمْتُمْ | فَ | اِنْ | اَسْلَمُوْا | فَ | قَدِ | اهْتَدَوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ان پڑھ | کیا | تم اسلام لے آئے ہو | پس | اگر | وہ اسلام لے آئے | پس | یقیناً | وہ ہدایت پا گئے |

وَالْاُمِّيّٖنَ ءَاَسْلَمْتُمْ ؕ فَاِنْ اَسْلَمُوْا فَقَدِ اهْتَدَوْا ۚ

اوران سے بھی جو بے علم ہیں کہ کیا تم اسلام لے آئے ہو؟ پس اگر وہ اسلام لے آئے ہیں تو یقیناً وہ ہدایت پا چکے۔

| وَ | اِنْ | تَوَلَّوْا | فَ | اِنَّمَا | عَلَىٰ | كَ | الْبَلٰغُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | وہ پھر جائیں | پس | صرف/محض | پر | تیرے | (پیغام) پہنچانا |

وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا عَلَيْكَ الْبَلٰغُ ؕ

اور اگر وہ پیٹھ پھیر لیں تو تجھ پر صرف (پیغام) پہنچانا فرض ہے۔

| وَ | اللّٰهُ | بَصِيْرٌۢ | بِالْعِبَادِ |
|---|---|---|---|
| اور | اللہ | گہری نظر رکھنے والا | بندوں پر |

وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ ع (21)

2 ع 11 10

اور اللہ بندوں پر گہری نظر رکھنے والا ہے۔

| اِنَّ | الَّذِيْنَ | يَكْفُرُوْنَ | بِاٰيٰتِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|
| یقیناً | جو لوگ | انکار کرتے ہیں | آیات کا | اللہ |

اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

یقیناً وہ لوگ جو اللہ کی آیات کا انکار کرتے ہیں

| وَ | يَقْتُلُوْنَ | النَّبِيّٖنَ | بِغَيْرِ | حَقٍّ |
|---|---|---|---|---|
| اور | وہ قتل کرتے ہیں/شدید مخالفت کرتے ہیں | انبیاء | بغیر | حق |

وَيَقْتُلُوْنَ النَّبِيّٖنَ بِغَيْرِ حَقٍّ ۙ

اور نبیوں کی ناحق سخت مخالفت کرتے ہیں

| وَّ | يَقْتُلُوْنَ | الَّذِيْنَ | يَاْمُرُوْنَ | بِالْقِسْطِ | مِنَ | النَّاسِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ قتل کرتے ہیں/شدید مخالفت کرتے ہیں | جو لوگ | حکم دیتے ہیں | انصاف کا | سے | لوگوں |

وَّيَقْتُلُوْنَ الَّذِيْنَ يَاْمُرُوْنَ بِالْقِسْطِ مِنَ النَّاسِ ۙ

اور لوگوں میں سے اُن کی بھی شدید مخالفت کرتے ہیں جو انصاف کا حکم دیتے ہیں

| فَ | بَشِّرْ | هُمْ | بِ | عَذَابٍ | اَلِيْمٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس | تو بشارت دے | انہیں | کی | عذاب | دردناک |

فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ (22)

تو انہیں دردناک عذاب کی بشارت دے دے۔

| اُولٰٓئِكَ | الَّذِيْنَ | حَبِطَتْ | اَعْمَالُ | هُمْ | فِي | الدُّنْيَا | وَ | الْاٰخِرَةِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہی | جولوگ | ضائع ہوگئے | اعمال | ان | میں | دنیا | اور | آخرت |

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۫

یہی وہ لوگ ہیں جن کے اعمال دنیا میں بھی ضائع ہوگئے اور آخرت میں بھی۔

| وَ | مَا | لَ | هُمْ | مِّنْ | نّٰصِرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | لئے | ان | سے | مددگار (جمع) |

وَمَا لَهُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ (23)

اور ان کے کوئی مددگار نہیں ہوں گے۔

| اَ | لَمْ | تَرَ | اِلَى | الَّذِيْنَ | اُوْتُوْا | نَصِيْبًا | مِّنَ | الْكِتٰبِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا | نہیں | تونے دیکھا | طرف | جولوگ | وہ دیئے گئے | حصہ | سے | کتاب |

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ

کیا تُو نے اُن کی طرف نظر نہیں دوڑائی جنہیں کتاب میں سے ایک حصہ دیا گیا تھا۔

| يُدْعَوْنَ | اِلٰى | كِتٰبِ | اللّٰهِ | لِ | يَحْكُمَ | بَيْنَ | هُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ بلائے جاتے ہیں | طرف | کتاب | اللہ | تا کہ | وہ فیصلہ کرے | درمیان | ان |

يُدْعَوْنَ اِلٰى كِتٰبِ اللّٰهِ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ

انہیں اللہ کی کتاب کی طرف بلایا جاتا ہے تا کہ وہ ان کے درمیان فیصلہ کرے

| ثُمَّ | يَتَوَلّٰى | فَرِيْقٌ | مِّنْ | هُمْ | وَ | هُمْ | مُّعْرِضُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | وہ پھر جاتا ہے | گروہ | سے | ان | اور | وہ | اعراض کرنے والے |

ثُمَّ يَتَوَلّٰى فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ وَهُمْ مُّعْرِضُوْنَ (24)

پھر بھی ان میں سے ایک فریق پیٹھ پھیر کر چلا جاتا ہے اور وہ اِعراض کرنے والے ہوتے ہیں۔

| ذٰلِكَ | بِ | اَنَّ | هُمْ | قَالُوْا | لَنْ | تَمَسَّ | نَا | النَّارُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | بسبب | کہ | وہ | انہوں نے کہا | ہرگز نہیں | وہ چھوئے گی | ہمیں | آگ |

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَالُوْا لَنْ تَمَسَّنَا النَّارُ

(ان کی) یہ حالت اس لئے ہے کہ انہوں نے کہا کہ ہمیں آگ ہرگز نہیں چھوئے گی

| اِلَّآ | اَيَّامًا | مَّعْدُوْدٰتٍ | وَ | غَرَّ | هُمْ | فِيْ | دِيْنِ | هِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | دن | چند گنتی کے | اور | دھوکہ میں ڈالا | انہیں | میں | دین | ان کے |

اِلَّآ اَيَّامًا مَّعْدُوْدٰتٍ ۠ وَغَرَّهُمْ فِيْ دِيْنِهِمْ

مگر گنتی کے چند دن۔ اور اُن کو اُن کے دین کے معاملہ میں دھوکہ میں ڈال دیا اس نے

| مَّا | كَانُوْا | يَفْتَرُوْنَ | فَ | كَيْفَ | اِذَا | جَمَعْنٰ | هُمْ | لِ | يَوْمٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جو | وہ تھے | وہ افترا کرتے | پس | کیسا | جب | ہم نے اکٹھا کیا | انہیں | لئے | دن |

مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ (25) فَكَيْفَ اِذَا جَمَعْنٰهُمْ لِيَوْمٍ

جو وہ افترا کیا کرتے تھے۔ پس کیا حال ہوگا ان کا جب ہم انہیں ایک ایسے دن کے لئے اکٹھا کریں گے

| لَّا | رَيْبَ | فِيْ | هِ | وَ | وُفِّيَتْ | كُلُّ | نَفْسٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | شک | میں | اس | اور | پورا دیا گیا | ہر ایک | جان |

لَّا رَيْبَ فِيْهِ ۣ وَوُفِّيَتْ كُلُّ نَفْسٍ

جس میں کوئی شک نہیں اور ہر جان کو اس کا پورا بدلہ دیا جائے گا

| مَّا | كَسَبَتْ | وَ | هُمْ | لَا | يُظْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| جو | اس نے کمایا | اور | وہ | نہیں | ظلم کئے جائیں گے |

مَّا كَسَبَتْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ (26)

جو اس نے کمایا اور وہ کوئی ظلم نہیں کئے جائیں گے۔

| قُلِ | اللّٰهُمَّ | مٰلِكَ | الْمُلْكِ | تُؤْتِي | الْمُلْكَ | مَنْ | تَشَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | اے اللہ | مالک | سلطنت | تو دیتا ہے | سلطنت | جو | تو چاہے |

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ

تُو کہہ دے اے میرے اللہ! سلطنت کے مالک! تُو جسے چاہے فرمانروائی عطا کرتا ہے

| وَ | تَنۡزِعُ | الۡمُلۡكَ | مِمَّنۡ | تَشَآءُ |
|---|---|---|---|---|
| اور | تُو چھین لیتا ہے | بادشاہت | جس سے | تو چاہتا ہے |

وَتَنۡزِعُ الۡمُلۡكَ مِمَّنۡ تَشَآءُ ۫

اور جس سے چاہے فرمانروائی چھین لیتا ہے۔

| وَ | تُعِزُّ | مَنۡ | تَشَآءُ | وَ | تُذِلُّ | مَنۡ | تَشَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو عزت دیتا ہے | جسے | تو چاہے | اور | تو ذلت دیتا ہے | جو | تو چاہے |

وَتُعِزُّ مَنۡ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنۡ تَشَآءُ ؕ

اور تُو جسے چاہے عزت بخشتا ہے اور جسے چاہے ذلیل کر دیتا ہے۔

| بِ | يَدِ | كَ | الۡخَيۡرُ | اِنَّ | كَ | عَلٰى | كُلِّ | شَىۡءٍ | قَدِيۡرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ساتھ | ہاتھ | تیرے | بھلائی | یقیناً | تو | پر | ہر | چیز | قدرت رکھنے والا |

بِيَدِكَ الۡخَيۡرُ ؕ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ ﴿27﴾

خیر تیرے ہی ہاتھ میں ہے۔ یقیناً تُو ہر چیز پر جسے تُو چاہے دائمی قدرت رکھتا ہے۔

| تُوۡلِجُ | الَّيۡلَ | فِى | النَّهَارِ | وَ | تُوۡلِجُ | النَّهَارَ | فِى | الَّيۡلِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو داخل کرتا ہے | رات | میں | دن | اور | تو داخل کرتا ہے | دن | میں | رات |

تُوۡلِجُ الَّيۡلَ فِى النَّهَارِ وَتُوۡلِجُ النَّهَارَ فِى الَّيۡلِ ۫

تُو رات کو دن میں داخل کرتا ہے اور دن کو رات میں داخل کرتا ہے۔

| وَ | تُخۡرِجُ | الۡحَىَّ | مِنَ | الۡمَيِّتِ | وَ | تُخۡرِجُ | الۡمَيِّتَ | مِنَ | الۡحَىِّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو نکالتا ہے | زندہ | سے | مردہ | اور | تو نکالتا ہے | مردہ | سے | زندہ |

وَتُخۡرِجُ الۡحَىَّ مِنَ الۡمَيِّتِ وَتُخۡرِجُ الۡمَيِّتَ مِنَ الۡحَىِّ ۫

اور تُو مُردہ سے زندہ نکالتا ہے اور زندہ سے مُردہ نکالتا ہے۔

| وَ | تَرۡزُقُ | مَنۡ | تَشَآءُ | بِغَيۡرِ | حِسَابٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو رزق دیتا ہے | جو/جسے | تو چاہتا ہے | بغیر | حساب |

وَتَرۡزُقُ مَنۡ تَشَآءُ بِغَيۡرِ حِسَابٍ ﴿28﴾

اور تُو جسے چاہتا ہے بغیر حساب کے رزق عطا کرتا ہے۔

| لَا | يَتَّخِذِ | الْمُؤْمِنُوْنَ | الْكٰفِرِيْنَ | اَوْلِيَآءَ | مِنْ | دُوْنِ | الْمُؤْمِنِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہ | وہ پکڑیں | مومن | کافر | دوست | سے | سوا | مومنین |

لَا يَتَّخِذِ الْمُؤْمِنُوْنَ الْكٰفِرِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۚ

مومن، مومنوں کو چھوڑ کر کافروں کو دوست نہ پکڑیں۔

| وَ | مَنْ | يَّفْعَلْ | ذٰلِكَ | فَ | لَيْسَ | مِنَ | اللّٰهِ | فِيْ | شَيْءٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | کرے گا | یہ | پس | نہیں | طرف/سے | اللہ | میں | چیز |

وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ فَلَيْسَ مِنَ اللّٰهِ فِيْ شَيْءٍ

اور جو کوئی ایسا کرے گا تو وہ اللہ سے بالکل کوئی تعلق نہیں رکھتا۔

| اِلَّآ | اَنْ | تَتَّقُوْا | مِنْ | هُمْ | تُقٰىةً |
|---|---|---|---|---|---|
| مگر | یہ کہ | تم محتاط رہو | سے | ان | بچنا |

اِلَّآ اَنْ تَتَّقُوْا مِنْهُمْ تُقٰىةً ۭ

سوائے اس کے کہ تم ان سے پوری طرح محتاط رہو۔

| وَ | يُحَذِّرُ | كُمُ | اللّٰهُ | نَفْسَ | هٗ | وَ | اِلَى | اللّٰهِ | الْمَصِيْرُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ خبردار کرتا ہے | تمہیں | اللہ | ذات | اپنے | اور | طرف | اللہ | لوٹ کر جانا ہے |

وَيُحَذِّرُكُمُ اللّٰهُ نَفْسَهٗ ۭ وَاِلَى اللّٰهِ الْمَصِيْرُ ﴿29﴾

اور اللہ تمہیں اپنے آپ سے خبردار کرتا ہے۔ اور اللہ ہی کی طرف لوٹ کر جانا ہے۔

| قُلْ | اِنْ | تُخْفُوْا | مَا | فِيْ | صُدُوْرِ | كُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | اگر | تم چھپاؤ | جو | میں | سینے | تمہارے |

قُلْ اِنْ تُخْفُوْا مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ

تُو کہہ دے خواہ تم اسے چھپاؤ جو تمہارے سینوں میں ہے

| اَوْ | تُبْدُوْ | هُ | يَعْلَمْ | هُ | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| یا | تم ظاہر کرو | اسے | وہ جان لے گا | اسے | اللہ |

اَوْ تُبْدُوْهُ يَعْلَمْهُ اللّٰهُ ۭ

یا اسے ظاہر کرو اللہ اسے جان لے گا۔

| وَ | يَعۡلَمُ | مَا | فِي | السَّمٰوٰتِ | وَ | مَا | فِي | الۡاَرۡضِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ جانتا ہے | جو | میں | آسمان (جمع) | اور | جو | میں | زمین |

وَيَعۡلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الۡاَرۡضِ ؕ

اور وہ جانتا ہے جو آسمانوں میں ہے اور جو زمین میں ہے۔

| وَ | اللّٰهُ | عَلٰى | كُلِّ | شَيۡءٍ | قَدِيۡرٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | پر | ہر | چیز | قدرت رکھنے والا |

وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيۡءٍ قَدِيۡرٌ ﴿30﴾

اور اللہ ہر چیز پر جسے وہ چاہے دائمی قدرت رکھتا ہے۔

| يَوۡمَ | تَجِدُ | كُلُّ | نَفۡسٍ | مَّا | عَمِلَتۡ | مِنۡ | خَيۡرٍ | مُّحۡضَرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | وہ پائے گا | ہر | جان | جو | اس نے عمل کیا | سے | خیر | حاضر کیا ہوا |

يَوۡمَ تَجِدُ كُلُّ نَفۡسٍ مَّا عَمِلَتۡ مِنۡ خَيۡرٍ مُّحۡضَرًا ۖۚ

جس دن ہر جان جو نیکی بھی اُس نے کی ہوگی اُسے اپنے سامنے حاضر پائے گی

| وَّ | مَا | عَمِلَتۡ | مِنۡ | سُوۡٓءٍ |
|---|---|---|---|---|
| اور | جو | اس نے عمل کیا | سے | برائی |

وَّمَا عَمِلَتۡ مِنۡ سُوۡٓءٍ ۚۛ

اور اُس بدی کو بھی جو اُس نے کی ہوگی۔

| تَوَدُّ | لَوۡ | اَنَّ | بَيۡنَ | هَا | وَ | بَيۡنَ | هٗٓ | اَمَدًا | بَعِيۡدًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ چاہے گا | کاش | یہ کہ | درمیان | اس | اور | درمیان | اس کے | فاصلہ | دور |

تَوَدُّ لَوۡ اَنَّ بَيۡنَهَا وَبَيۡنَهٗۤ اَمَدًا ۢ بَعِيۡدًا ؕ

وہ تمنا کرے گی کہ کاش اس کے اور اس (بدی) کے درمیان بہت دُور کا فاصلہ ہوتا۔

| وَ | يُحَذِّرُ | كُمُ | اللّٰهُ | نَفۡسَ | هٗ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ خبردار کرتا ہے | تمہیں | اللہ | ذات | اپنی |

وَيُحَذِّرُكُمُ اللّٰهُ نَفۡسَهٗ ؕ

اور اللہ تمہیں اپنے آپ سے خبردار کرتا ہے۔

| الْعِبَادِ | بِ | رَءُوْفٌ | اللّٰهُ | وَ |
|---|---|---|---|---|
| بندے | ساتھ | مہربان | اللہ | اور |

وَاللّٰهُ رَءُوْفٌ بِالْعِبَادِ ﴿31﴾

حالانکہ اللہ بندوں سے بہت مہربانی سے پیش آنے والا ہے۔

ع 3 10 11

| نِيْ | اتَّبِعُوْ | فَ | اللّٰهَ | تُحِبُّوْنَ | كُنْتُمْ | اِنْ | قُلْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| میری | تم پیروی کرو | پس | اللہ | تم محبت کرتے | تم ہو | اگر | تو کہہ دے |

قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ

تُو کہہ دے اگر تم اللہ سے محبت کرتے ہو تو میری پیروی کرو

| كُمْ | ذُنُوْبَ | لَكُمْ | يَغْفِرْ | وَ | اللّٰهُ | كُمُ | يُحْبِبْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تمہیں | گناہ | تمہیں | وہ بخش دے گا | اور | اللہ | تم سے | وہ محبت کرے گا |

يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ ؕ

اللہ تم سے محبت کرے گا، اور تمہارے گناہ بخش دے گا۔

| الرَّسُوْلَ | وَ | اللّٰهَ | اَطِيْعُوا | قُلْ | رَّحِيْمٌ | غَفُوْرٌ | اللّٰهُ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| رسول | اور | اللہ | تم اطاعت کرو | تو کہہ دے | بار بار رحم کرنے والا | بہت بخشنے والا | اللہ | اور |

وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿32﴾ قُلْ اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ ۚ

اور اللہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔ تُو کہہ دے اللہ کی اطاعت کرو اور رسول کی۔

| الْكٰفِرِيْنَ | يُحِبُّ | لَا | اللّٰهَ | اِنَّ | فَ | تَوَلَّوْا | اِنْ | فَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کافر | وہ پسند کرتا | نہیں | اللہ | یقیناً | پس | وہ پھر جائیں | اگر | پس |

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْكٰفِرِيْنَ ﴿33﴾

پس اگر وہ پھر جائیں تو یقیناً اللہ کافروں کو پسند نہیں کرتا۔

| نُوْحًا | وَ | اٰدَمَ | اصْطَفٰۤى | اللّٰهَ | اِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| نوح | اور | آدم | چن لیا | اللہ | یقیناً |

اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰۤى اٰدَمَ وَنُوْحًا

یقیناً اللہ نے آدم اور نوح کو

| وَّ | اٰلَ | اِبْرٰهِيْمَ | وَ | اٰلَ | عِمْرٰنَ | عَلَى | الْعٰلَمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | آل/اولاد | ابراہیم | اور | آل/اولاد | عمران | پر | جہان |

وَّاٰلَ اِبْرٰهِيْمَ وَاٰلَ عِمْرٰنَ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ﴿34﴾

اور آلِ ابراہیم اور آلِ عمران کو سب جہانوں کے مقابل پر چُن لیا۔

| ذُرِّيَّةً | بَعْضُ | هَا | مِنْ | بَعْضٍ | وَ | اللّٰهُ | سَمِيْعٌ | عَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ذریت | بعض | ان | سے | بعض | اور | اللہ | بہت سننے والا | دائمی علم رکھنے ولا |

ذُرِّيَّةً بَعْضُهَا مِنْ بَعْضٍ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿35﴾

ان میں سے بعض بعض کی ذُرّیت میں سے ہیں اور اللہ بہت سننے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔

| اِذْ | قَالَتِ | امْرَاَتُ | عِمْرٰنَ | رَبِّ |
|---|---|---|---|---|
| جب | اس نے کہا | بیوی | عمران | اے میرے رب |

اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرٰنَ رَبِّ

جب عمران کی ایک عورت نے کہا اے میرے ربّ!

| اِنِّيْ | نَذَرْتُ | لَكَ | مَا | فِيْ | بَطْنِيْ | مُحَرَّرًا | فَ | تَقَبَّلْ | مِنِّيْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً میں | میں نے نذر کیا | تیرے لئے | جو | میں | میرے پیٹ | آزاد کیا ہوا | پس | تو قبول فرما | مجھ سے |

اِنِّيْ نَذَرْتُ لَكَ مَا فِيْ بَطْنِيْ مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ مِنِّيْ

جو کچھ بھی میرے پیٹ میں ہے یقیناً وہ میں نے تیری نذر کر دیا (دنیا کے جھمیلوں سے) آزاد کرتے ہوئے۔ پس تُو مجھ سے قبول کر لے۔

| اِنَّ | كَ | اَنْتَ | السَّمِيْعُ | الْعَلِيْمُ |
|---|---|---|---|---|
| یقیناً | تو | تو ہی | بہت سننے والا | بہت جاننے والا |

اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿36﴾

یقیناً تُو ہی بہت سننے والا (اور) بہت جاننے والا ہے۔

| فَ | لَمَّا | وَضَعَتْ | هَا | قَالَتْ | رَبِّ | اِنِّيْ | وَضَعْتُ | هَآ | اُنْثٰى |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | جب | اس نے جنا | اسے | اس نے کہا | اے میرے رب | یقیناً میں | میں نے جنا | اسے | مادہ |

فَلَمَّا وَضَعَتْهَا قَالَتْ رَبِّ اِنِّيْ وَضَعْتُهَآ اُنْثٰى

پس جب اُس نے اُسے جنم دیا تو اس نے کہا اے میرے ربّ! میں نے تو بچی کو جنم دیا ہے۔

| وَ | اللّٰهُ | اَعۡلَمُ | بِمَا | وَضَعَتۡ | وَ | لَيۡسَ | الذَّكَرُ | كَ | الۡاُنۡثٰى |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | زیادہ جانتا ہے | اس کو جو | اس نے جنا | اور | نہیں | نر | طرح | مادہ |

وَاللّٰهُ اَعۡلَمُ بِمَا وَضَعَتۡ ؕ وَلَيۡسَ الذَّكَرُ كَالۡاُنۡثٰى ۚ

جبکہ اللہ زیادہ بہتر جانتا ہے کہ اس نے کس چیز کو جنم دیا تھا۔ اور نر مادہ کی طرح نہیں ہوتا۔

| وَ | اِنِّىۡ | سَمَّيۡتُ | هَا | مَرۡيَمَ | وَ | اِنِّىۡۤ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً میں | میں نے نام رکھا | اس | مریم | اور | یقیناً میں |

وَاِنِّىۡ سَمَّيۡتُهَا مَرۡيَمَ وَاِنِّىۡۤ

اور (اس عمران کی عورت نے کہا) یقیناً میں نے اس کا نام مریم رکھا ہے، اور میں

| اُعِيۡذُ | هَا | بِكَ | وَ | ذُرِّيَّتَ | هَا | مِنَ | الشَّيۡطٰنِ | الرَّجِيۡمِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پناہ میں دیتی ہوں | اسے | تیری | اور | اولاد | اس | سے | شیطان | دھتکارے ہوئے |

اُعِيۡذُهَا بِكَ وَذُرِّيَّتَهَا مِنَ الشَّيۡطٰنِ الرَّجِيۡمِ ﴿37﴾

اسے اور اس کی نسل کو راندۂ درگاہ شیطان سے تیری پناہ میں دیتی ہوں۔

| فَ | تَقَبَّلَ | هَا | رَبُّ | هَا | بِ | قَبُوۡلٍ | حَسَنٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | اس نے قبول کیا | اس | رب | اس | ساتھ | قبولیت | حسین/عمدہ |

فَتَقَبَّلَهَا رَبُّهَا بِقَبُوۡلٍ حَسَنٍ

پس اس کے ربّ نے اُسے ایک حسین قبولیت کے ساتھ قبول کرلیا

| وَّ | اَنۡۢبَتَ | هَا | نَبَاتًا | حَسَنًا | وَّ | كَفَّلَ | هَا | زَكَرِيَّا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نشوونما کی | اس | نشوونما کرنا | احسن/عمدہ | اور | کفیل ٹھہرایا | اس | زکریا |

وَّاَنۡۢبَتَهَا نَبَاتًا حَسَنًا ۙ وَّكَفَّلَهَا زَكَرِيَّا ۚ

اور اس کی اَحسن رنگ میں نشوونما کی اور زکریا کو اس کا کفیل ٹھہرایا۔

| كُلَّمَا | دَخَلَ | عَلَىۡ | هَا | زَكَرِيَّا | الۡمِحۡرَابَ | وَجَدَ | عِنۡدَ | هَا | رِزۡقًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جب کبھی | وہ داخل ہوتا | پر/پاس | اس | زکریا | محراب | اس نے پایا | پاس | اس | رزق |

كُلَّمَا دَخَلَ عَلَيۡهَا زَكَرِيَّا الۡمِحۡرَابَ وَجَدَ عِنۡدَهَا رِزۡقًا ۚ

جب کبھی بھی زکریا اس کے پاس محراب میں داخل ہوا تو اس نے اس کے پاس کوئی رزق پایا۔

| قَالَ | يٰا | مَرۡيَمُ | اَنّٰى | لَكِ | هٰذَا |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اے | مریم | کہاں سے | تیرے لئے | یہ |

قَالَ يٰمَرۡيَمُ اَنّٰى لَكِ هٰذَا ؕ

اس نے کہا اے مریم! تیرے پاس یہ کہاں سے آتا ہے؟

| قَالَتۡ | هُوَ | مِنۡ | عِنۡدِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|
| اس (عورت) نے کہا | وہ | سے | طرف | اللہ |

قَالَتۡ هُوَ مِنۡ عِنۡدِ اللّٰهِ ؕ

اس نے (جواباً) کہا یہ اللہ کی طرف سے ہے۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | يَرۡزُقُ | مَنۡ | يَّشَآءُ | بِغَيۡرِ | حِسَابٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | وہ رزق دیتا ہے | جسے/ جو | وہ چاہتا ہے | بغیر | حساب |

اِنَّ اللّٰهَ يَرۡزُقُ مَنۡ يَّشَآءُ بِغَيۡرِ حِسَابٍ ﴿38﴾

یقیناً اللہ جسے چاہتا ہے بغیر حساب کے رزق دیتا ہے۔

| هُنَالِكَ | دَعَا | زَكَرِيَّا | رَبَّ | هٗ |
|---|---|---|---|---|
| تب | اس نے دعا کی | زکریا | رب | اس |

هُنَالِكَ دَعَا زَكَرِيَّا رَبَّهٗ ۚ

اس موقع پر زکریا نے اپنے ربّ سے دعا کی

| قَالَ | رَبِّ | هَبۡ | لِىۡ | مِنۡ | لَّدُنۡكَ | ذُرِّيَّةً | طَيِّبَةً |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اے میرے رب | تو عطا کر | مجھے | سے | اپنی جناب | اولاد | پاکیزہ |

قَالَ رَبِّ هَبۡ لِىۡ مِنۡ لَّدُنۡكَ ذُرِّيَّةً طَيِّبَةً ۚ

اے میرے ربّ! مجھے اپنی جناب سے پاکیزہ ذریّت عطا کر۔

| اِنَّ | كَ | سَمِيۡعُ | الدُّعَآءِ | فَ | نَادَتۡ | هُ | الۡمَلٰٓئِكَةُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | تو | بہت سننے والا | دعا | پس | اس نے آواز دی | اسے | فرشتوں |

اِنَّكَ سَمِيۡعُ الدُّعَآءِ ﴿39﴾ فَنَادَتۡهُ الۡمَلٰٓئِكَةُ

یقیناً تو بہت دعا سننے والا ہے۔ پس فرشتوں نے اسے آواز دی

| وَ | هُوَ | قَآئِمٌ | يُّصَلِّيْ | فِي | الْمِحْرَابِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ | کھڑا ہوا | وہ عبادت کرتا ہے | میں | محراب |

وَهُوَ قَآئِمٌ يُّصَلِّيْ فِي الْمِحْرَابِ ۙ

جبکہ وہ محراب میں کھڑا عبادت کر رہا تھا

| اَنَّ | اللّٰهَ | يُبَشِّرُ | كَ | بِ | يَحْيٰى |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ | اللہ | خوشخبری دیتا ہے | تجھے | کی | یحییٰ |

اَنَّ اللّٰهَ يُبَشِّرُكَ بِيَحْيٰى

کہ اللہ تجھے یحییٰ کی خوشخبری دیتا ہے

| مُصَدِّقًا | بِ | كَلِمَةٍ | مِّنَ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|
| تصدیق کرنے والا | کی | کلمہ | سے | اللہ |

مُصَدِّقًاۢ بِكَلِمَةٍ مِّنَ اللّٰهِ

جو اللہ کے ایک عظیم کلمہ کی تصدیق کرنے والا ہوگا

| وَ | سَيِّدًا | وَّ | حَصُوْرًا | وَّ | نَبِيًّا | مِّنَ | الصّٰلِحِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | سردار | اور | بدیوں سے رکنے والا | اور | نبی | سے | صالحین |

وَسَيِّدًا وَّحَصُوْرًا وَّنَبِيًّا مِّنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿40﴾

اور وہ سردار اور اپنے نفس کی پوری حفاظت کرنے والا، اور صالحین میں سے ایک نبی ہوگا۔

| قَالَ | رَبِّ | اَنّٰى | يَكُوْنُ | لِيْ | غُلٰمٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اے میرے رب | کیوں کر / کیسے | وہ ہوگا | میرے لیے | بیٹا |

قَالَ رَبِّ اَنّٰى يَكُوْنُ لِيْ غُلٰمٌ

اس نے کہا اے میرے ربّ! میرے کیسے بیٹا ہوگا

| وَّ | قَدْ | بَلَغَ | نِيَ | الْكِبَرُ | وَ | امْرَاَتِيْ | عَاقِرٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | پہنچ گیا | مجھے | بڑھاپا | اور | میری بیوی | بانجھ |

وَّقَدْ بَلَغَنِيَ الْكِبَرُ وَامْرَاَتِيْ عَاقِرٌ ؕ

جبکہ مجھے بڑھاپے نے آلیا ہے اور میری بیوی بانجھ ہے۔

| قَالَ | كَذٰلِكَ | اللّٰهُ | يَفۡعَلُ | مَا | يَشَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اسی طرح | اللہ | وہ کرتا ہے | جو | وہ چاہتا ہے |

قَالَ كَذٰلِكَ اللّٰهُ يَفۡعَلُ مَا يَشَآءُ ﴿41﴾

اس نے کہا اسی طرح اللہ جو چاہتا ہے کرتا ہے۔

| قَالَ | رَبِّ | اجۡعَلۡ | لِّيۡۤ | اٰيَةً |
|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اے میرے رب | تو مقرر کر | میرے لئے | نشان |

قَالَ رَبِّ اجۡعَلۡ لِّيۡۤ اٰيَةً ؕ

اس نے کہا اے میرے ربّ! میرے لئے کوئی نشان مقرر کر دے۔

| قَالَ | اٰيَتُ | كَ | اَلَّا | تُكَلِّمَ | النَّاسَ | ثَلٰثَةَ | اَيَّامٍ | اِلَّا | رَمۡزًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | نشان | تیرا | کہ نہیں | تو بات کرے | لوگ | تین | دن | سوائے | اشارہ |

قَالَ اٰيَتُكَ اَلَّا تُكَلِّمَ النَّاسَ ثَلٰثَةَ اَيَّامٍ اِلَّا رَمۡزًا ؕ

اس نے کہا تیرا نشان یہ ہے کہ اشاروں کے سوا تُو تین دن لوگوں سے بات نہ کرے۔

| وَ | اذۡكُرۡ | رَّبَّ | كَ | كَثِيۡرًا | وَّ | سَبِّحۡ | بِ | الۡعَشِىِّ | وَ | الۡاِبۡكَارِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو یاد کر | رب | اپنے | کثرت | اور | تو تسبیح کر | کو | شام | اور | صبح |

وَاذۡكُرۡ رَّبَّكَ كَثِيۡرًا وَّ سَبِّحۡ بِالۡعَشِىِّ وَالۡاِبۡكَارِ ﴿42﴾ ع

ع 4 11 12

اور اپنے ربّ کو بہت کثرت سے یاد کر اور تسبیح کر شام کو بھی اور صبح کو بھی۔

| وَ | اِذۡ | قَالَتِ | الۡمَلٰٓـئِكَةُ | يٰ | مَرۡيَمُ | اِنَّ | اللّٰهَ | اصۡطَفٰى | كِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | اس نے کہا | فرشتے | اے | مریم | یقیناً | اللہ | اس نے چن لیا | تجھے |

وَاِذۡ قَالَتِ الۡمَلٰٓـئِكَةُ يٰمَرۡيَمُ اِنَّ اللّٰهَ اصۡطَفٰكِ

اور جب فرشتوں نے کہا اے مریم! یقیناً اللہ نے تجھے چن لیا ہے

| وَ | طَهَّرَ | كِ | وَ | اصۡطَفٰى | كِ | عَلٰى | نِسَآءِ | الۡعٰلَمِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اس نے پاک کیا | تجھے | اور | اس نے چن لیا | تجھے | پر | عورتیں | تمام جہان |

وَطَهَّرَكِ وَاصۡطَفٰكِ عَلٰى نِسَآءِ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿43﴾

اور تجھے پاک کر دیا ہے اور تجھے سب جہانوں کی عورتوں پر فضیلت بخشی ہے۔

| يَا | مَرْيَمُ | اقْنُتِيْ | لِ | رَبِّ | كِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے | مریم | تو فرمانبردار ہوجا | لئے | رب | تیرے |

يٰمَرْيَمُ اقْنُتِيْ لِرَبِّكِ

اے مریم! اپنے ربّ کی فرمانبردار ہوجا

| وَ | اسْجُدِيْ | وَ | ارْكَعِيْ | مَعَ | الرّٰكِعِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تو سجدہ کر | اور | تو جھک جا | ساتھ | جھکنے والے |

وَاسْجُدِيْ وَارْكَعِيْ مَعَ الرّٰكِعِيْنَ ﴿44﴾

اور سجدہ کر اور جھکنے والوں کے ہمراہ جھک جا۔

| ذٰلِكَ | مِنْ | اَنْۢبَآءِ | الْغَيْبِ | نُوْحِيْ | هِ | اِلَيْ | كَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | سے | خبریں | غیب | ہم وحی کرتے ہیں | اس | طرف | تیری |

ذٰلِكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ الْغَيْبِ نُوْحِيْهِ اِلَيْكَ ؕ

یہ غیب کی خبروں میں سے ہے جو ہم تیری طرف وحی کر رہے ہیں

| وَ | مَا | كُنْتَ | لَدَيْ | هِمْ | اِذْ | يُلْقُوْنَ | اَقْلَامَ | هُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | تو تھا | پاس | ان | جب | وہ ڈالتے تھے | قرعہ | ان |

وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ اِذْ يُلْقُوْنَ اَقْلَامَهُمْ

اور تو ان کے پاس نہیں تھا جبکہ وہ اس امر پر قرعہ ڈال رہے تھے

| اَيُّ | هُمْ | يَكْفُلُ | مَرْيَمَ | وَ | مَا | كُنْتَ | لَدَيْهِمْ | اِذْ | يَخْتَصِمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کون | ان | وہ کفالت کرے | مریم | اور | نہ | تو تھا | پاس ان کے | جب | وہ جھگڑتے ہیں |

اَيُّهُمْ يَكْفُلُ مَرْيَمَ ۠ وَمَا كُنْتَ لَدَيْهِمْ اِذْ يَخْتَصِمُوْنَ ﴿45﴾

ان میں سے کون مریم کی کفالت کرے۔ اور تو اُن کے پاس نہیں تھا جب وہ (اس بارہ میں) جھگڑ رہے تھے۔

| اِذْ | قَالَتِ | الْمَلٰٓئِكَةُ | يَا | مَرْيَمُ |
|---|---|---|---|---|
| جب | اس نے کہا | فرشتے | اے | مریم |

اِذْ قَالَتِ الْمَلٰٓئِكَةُ يٰمَرْيَمُ

جب فرشتوں نے کہا اے مریم!

| اِنَّ | اللّٰهَ | يُبَشِّرُ | كِ | بِ | كَلِمَةٍ | مِّنْ | هُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | بشارت دیتا ہے | تجھے | کی | کلمہ | سے | اس |

اِنَّ اللّٰهَ يُبَشِّرُكِ بِكَلِمَةٍ مِّنْهُ ۖ

یقیناً اللہ تجھے اپنی طرف سے ایک پاک کلمہ کی بشارت دیتا ہے

| اسْمُ | هُ | الْمَسِيْحُ | عِيْسَى | ابْنُ | مَرْيَمَ |
|---|---|---|---|---|---|
| نام | اس | مسیح | عیسیٰ | بیٹا | مریم |

اسْمُهُ الْمَسِيْحُ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ

جس کا نام مسیح عیسیٰ ابن مریم ہوگا۔

| وَجِيْهًا | فِي | الدُّنْيَا | وَ | الْاٰخِرَةِ | وَ | مِنَ | الْمُقَرَّبِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| باعزت | میں | دنیا | اور | آخرت | اور | سے | مقربین |

وَجِيْهًا فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَمِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ ۙ﴿46﴾

دنیا اور آخرت میں وجیہہ اور مقربین میں سے ہوگا۔

| وَ | يُكَلِّمُ | النَّاسَ | فِي | الْمَهْدِ | وَ | كَهْلًا | وَّ | مِنَ | الصّٰلِحِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ کلام کرے گا | لوگ | میں | پنگھوڑے | اور | ادھیڑ عمر | اور | سے | پاکباز |

وَيُكَلِّمُ النَّاسَ فِي الْمَهْدِ وَكَهْلًا وَّمِنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿47﴾

اور وہ لوگوں سے کلام کرے گا پنگھوڑے میں اور ادھیڑ عمر میں اور پاکبازوں میں سے ہوگا۔

| قَالَتْ | رَبِّ | اَنّٰى | يَكُوْنُ | لِيْ | وَلَدٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اے میرے رب | کیسے | وہ ہوگا | میرا | بیٹا |

قَالَتْ رَبِّ اَنّٰى يَكُوْنُ لِيْ وَلَدٌ

اس نے کہا اے میرے ربّ! میرے کیسے بیٹا ہوگا

| وَّ | لَمْ | يَمْسَسْ | نِيْ | بَشَرٌ |
|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | اس نے چھوا | مجھے | بشر |

وَّلَمْ يَمْسَسْنِيْ بَشَرٌ ۭ

جبکہ کسی بشر نے مجھے نہیں چھوا۔

| قَالَ | كَذٰلِكِ | اللّٰهُ | يَخْلُقُ | مَا | يَشَآءُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | اسی طرح | اللہ | وہ پیدا کرتا ہے | جو | وہ چاہتا ہے |

قَالَ كَذٰلِكِ اللّٰهُ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ ؕ

اس نے کہا اسی طرح اللہ جو چاہتا ہے پیدا کرتا ہے۔

| اِذَا | قَضٰٓى | اَمْرًا | فَ | اِنَّمَا | يَقُوْلُ | لَهٗ | كُنْ | فَ | يَكُوْنُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جب | وہ فیصلہ کرلے | امر | تو | صرف/محض | وہ کہتا ہے | اس کو | ہوجا | پس | وہ ہونے لگتا ہے |

اِذَا قَضٰٓى اَمْرًا فَاِنَّمَا يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ﴿48﴾

جب وہ کسی امر کا فیصلہ کرلے تو اسے صرف یہ کہتا ہے کہ ''ہوجا'' تو وہ ہونے لگتا ہے اور ہو کر رہتا ہے۔

| وَ | يُعَلِّمُ | هُ | الْكِتٰبَ | وَ | الْحِكْمَةَ | وَ | التَّوْرٰىةَ | وَ | الْاِنْجِيْلَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ تعلیم دے گا | اسے | کتاب | اور | حکمت | اور | تورات | اور | انجیل |

وَيُعَلِّمُهُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَالتَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ ﴿49﴾ ج

اور وہ اُسے کتاب اور حکمت کی تعلیم دے گا اور تورات اور انجیل کی۔

| وَ | رَسُوْلًا | اِلٰى | بَنِىٓ | اِسْرَآءِيْلَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | رسول | طرف | بنی/بیٹے | اسرائیل |

وَرَسُوْلًا اِلٰى بَنِىٓ اِسْرَآءِيْلَ ۙ

اور وہ رسول ہوگا بنی اسرائیل کی طرف (یہ پیغام دیتے ہوئے)

| اَنِّىْ | قَدْ | جِئْتُ | كُمْ | بِ | اٰيَةٍ | مِّنْ | رَّبِّ | كُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ کہ میں | یقیناً | میں آیا ہوں | تمہارے | ساتھ | نشان | سے | رب | تمہارے |

اَنِّىْ قَدْ جِئْتُكُمْ بِاٰيَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ ۙ

کہ میں تمہارے پاس تمہارے ربّ کی طرف سے ایک نشان لے کر آیا ہوں

| اَنِّىْٓ | اَخْلُقُ | لَ | كُمْ | مِّنَ | الطِّيْنِ | كَ | هَيْـَٔةِ | الطَّيْرِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ میں | میں پیدا کرتا ہوں | لئے | تمہارے | سے | مٹی | مانند | صورت | پرندے |

اَنِّىْٓ اَخْلُقُ لَكُمْ مِّنَ الطِّيْنِ كَهَيْـَٔةِ الطَّيْرِ

کہ میں تمہارے لئے مٹی سے پرندے کی طرز پر پیدا کروں گا۔

| فَ | اَنْفُخُ | فِيْ | هِ | فَ | يَكُوْنُ | طَيْرًا | بِ | اِذْنِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | میں پھونکتا ہوں | میں | اس | پس | وہ بن جاتا ہے | پرندہ | سے | حکم | اللہ |

فَاَنْفُخُ فِيْهِ فَيَكُوْنُ طَيْرًا بِاِذْنِ اللّٰهِ ۚ

پھر میں اس میں پھونکوں گا تو (معاً) وہ اللہ کے حکم سے پرندہ (یعنی طیرِ روحانی) بن جائے گا۔

| وَ | اُبْرِئُ | الْاَكْمَهَ | وَ | الْاَبْرَصَ | وَ | اُحْيِ | الْمَوْتٰى | بِاِذْنِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ شفا بخشتا ہے | پیدائشی اندھے | اور | مبروص | اور | میں زندہ کرتا ہوں | مردے | حکم سے | اللہ |

وَاُبْرِئُ الْاَكْمَهَ وَالْاَبْرَصَ وَاُحْيِ الْمَوْتٰى بِاِذْنِ اللّٰهِ ۚ

اور میں پیدائشی اندھے اور مبروص کو شفا بخشوں گا۔ اور میں اللہ کے حکم سے (روحانی) مُردوں کو زندہ کروں گا۔

| وَ | اُنَبِّئُكُمْ | بِمَا | تَاْكُلُوْنَ | وَمَا | تَدَّخِرُوْنَ | فِيْ | بُيُوْتِ | كُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | میں تمہیں خبر دیتا ہوں | اس کی جو | تم کھاتے ہو | اور جو | تم جمع کرتے ہو | میں | گھروں | تمہارے |

وَاُنَبِّئُكُمْ بِمَا تَاْكُلُوْنَ وَمَا تَدَّخِرُوْنَ ۙ فِيْ بُيُوْتِكُمْ ؕ

اور میں تمہیں بتاؤں گا کہ تم کیا کھاؤ گے اور اپنے گھروں میں کیا جمع کرو گے۔

| اِنَّ | فِيْ | ذٰلِكَ | لَ | اٰيَةً | لَّ | كُمْ | اِنْ | كُنْتُمْ | مُّؤْمِنِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | میں | اس | ضرور | نشان | لئے | تمہارے | اگر | ہو تم | ایمان لانے والے |

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۚ﴿50﴾

یقیناً اس میں تمہارے لئے ایک بڑا نشان ہے اگر تم ایمان لانے والے ہو۔

| وَ | مُصَدِّقًا | لِّمَا | بَيْنَ يَدَيَّ | مِنَ | التَّوْرٰىةِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تصدیق کرنے والا | اس کی جو | میرے سامنے | سے | تورات |

وَمُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيَّ مِنَ التَّوْرٰىةِ

اور اُس کے مصدق کے طور پر آیا ہوں جو تورات میں سے میرے سامنے ہے

| وَ | لِ | اُحِلَّ | لَ | كُمْ | بَعْضَ | الَّذِيْ | حُرِّمَ | عَلَيْ | كُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تا کہ | میں حلال کروں | لئے | تمہارے | کچھ | جو | حرام کیا گیا ہے | پر | تم |

وَلِاُحِلَّ لَكُمْ بَعْضَ الَّذِيْ حُرِّمَ عَلَيْكُمْ

تا کہ میں ان چیزوں میں سے جو تم پر حرام کر دی گئی تھیں بعض تمہارے لئے حلال قرار دے دوں۔

| وَ | جِئْتُكُمْ | بِ | اٰيَةٍ | مِّنْ | رَّبِّ | كُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | میں تمہارے پاس آیا | ساتھ | نشان | سے | رب | تمہارے |

وَجِئْتُكُمْ بِاٰيَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ

اور میں تمہارے ربّ کی طرف سے تمہارے پاس ایک (بڑا) نشان لے کر آیا ہوں۔

| فَ | اتَّقُوا | اللّٰهَ | وَ | اَطِيْعُوْ | نِ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس | تقویٰ اختیار کرو | اللہ | اور | تم پیروی کرو | میری |

فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ ﴿51﴾

پس اللہ کا تقویٰ اختیار کرو اور میری اطاعت کرو۔

| اِنَّ | اللّٰهَ | رَبِّيْ | وَ | رَبُّ | كُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | اللہ | میرا رب | اور | رب | تمہارا |

اِنَّ اللّٰهَ رَبِّيْ وَرَبُّكُمْ

یقیناً اللہ میرا بھی ربّ ہے اور تمہارا بھی ربّ ہے۔

| فَ | اعْبُدُوْ | هُ | هٰذَا | صِرَاطٌ | مُّسْتَقِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس | تم عبادت کرو | اس | یہ | راستہ | سیدھا |

فَاعْبُدُوْهُ ۭ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ ﴿52﴾

پس اسی کی عبادت کرو (اور) یہی سیدھا راستہ ہے۔

| فَ | لَمَّآ | اَحَسَّ | عِيْسٰى | مِنْ | هُمُ | الْكُفْرَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | جب | اس نے محسوس کیا | عیسیٰ | سے | ان | کفر |

فَلَمَّآ اَحَسَّ عِيْسٰى مِنْهُمُ الْكُفْرَ

پس جب عیسیٰ نے اُن میں انکار (کا رجحان) محسوس کیا

| قَالَ | مَنْ | اَنْصَارِيْٓ | اِلَى | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | کون | میرے انصار/مددگار | طرف | اللہ |

قَالَ مَنْ اَنْصَارِيْٓ اِلَى اللّٰهِ ۭ

تو اس نے کہا کون اللہ کی طرف (بلانے میں) میرے انصار ہوں گے؟

| قَالَ | الْحَوَارِيُّوْنَ | نَحْنُ | اَنْصَارُ | اللّٰهِ | اٰمَنَّا | بِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | حواری (جمع) | ہم | مددگار | اللہ | ہم ایمان لائے | پر | اللہ |

قَالَ الْحَوَارِيُّوْنَ نَحْنُ اَنْصَارُ اللّٰهِ ۚ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ ۚ

حواریوں نے کہا ہم اللہ کے انصار ہیں، ہم اللہ پر ایمان لے آئے ہیں

| وَ | اشْهَدْ | بِاَنَّا | مُسْلِمُوْنَ |
|---|---|---|---|
| اور | تو گواہ بن جا | کہ ہم | فرمانبردار |

وَاشْهَدْ بِاَنَّا مُسْلِمُوْنَ ﴿53﴾

اور تُو گواہ بن جا کہ ہم فرمانبردار ہیں۔

| رَبَّنَآ | اٰمَنَّا | بِ | مَآ | اَنْزَلْتَ |
|---|---|---|---|---|
| اے ہمارے ربّ | ہم ایمان لائے | پر | جو | تونے اتارا |

رَبَّنَآ اٰمَنَّا بِمَآ اَنْزَلْتَ

اے ہمارے ربّ! ہم اس پر ایمان لے آئے جو تُو نے اُتارا

| وَ | اتَّبَعْنَا | الرَّسُوْلَ | فَ | اكْتُبْ | نَا | مَعَ | الشّٰهِدِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | ہم نے پیروی کی | رسول | پس | تو لکھ لے | ہمیں | ساتھ | گواہی دینے والے |

وَاتَّبَعْنَا الرَّسُوْلَ فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ ﴿54﴾

اور ہم نے رسول کی پیروی کی۔ پس ہمیں (حق کی) گواہی دینے والوں میں لکھ دے۔

| وَ | مَكَرُوْا | وَ | مَكَرَ | اللّٰهُ | وَ | اللّٰهُ | خَيْرُ | الْمٰكِرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے تدبیر کی | اور | تدبیر کی | اللہ | اور | اللہ | بہترین | تدبیر کرنے والے |

وَمَكَرُوْا وَمَكَرَ اللّٰهُ ۭ وَاللّٰهُ خَيْرُ الْمٰكِرِيْنَ ﴿55﴾ ع

ع 13 الثلثة 5 13

اور انہوں نے (یعنی مسیح کے منکروں نے بھی) تدبیر کی اور اللہ نے بھی تدبیر کی۔ اور اللہ تدبیر کرنے والوں میں بہترین ہے۔

| اِذْ | قَالَ | اللّٰهُ | يٰ | عِيْسٰٓى | اِنِّىْ | مُتَوَفِّىْ | كَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جب | اس نے کہا | اللہ | اے | عیسیٰ | یقیناً میں | وفات دینے والا | تجھے |

اِذْ قَالَ اللّٰهُ يٰعِيْسٰٓى اِنِّىْ مُتَوَفِّيْكَ

جب اللہ نے کہا اے عیسیٰ! یقیناً میں تجھے وفات دینے والا ہوں

| وَ | رَافِعُ | كَ | اِلَيَّ | وَ | مُطَهِّرُ | كَ | مِنَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | رفع کرنے والا | تیرا | اپنی طرف | اور | پاک کرنے والا | تجھے | سے | جولوگ | انہوں نے کفر کیا |

وَرَافِعُكَ اِلَيَّ وَمُطَهِّرُكَ مِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

اور اپنی طرف تیرا رفع کرنے والا ہوں اور تجھے ان لوگوں سے نتھار کرا الگ کرنے والا ہوں جو کافر ہوئے،

| وَجَاعِلُ | الَّذِيْنَ | اتَّبَعُوْ | كَ | فَوْقَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْٓا | اِلٰى | يَوْمِ | الْقِيٰمَةِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور بنانے والا | ان کو جو | انہوں نے پیروی کی | تیری | اوپر | جولوگ | وہ کافر ہوئے | تک | دن | قیامت |

وَجَاعِلُ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْكَ فَوْقَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۚ

اور ان لوگوں کو جنہوں نے تیری پیروی کی ہے ان لوگوں پر جنہوں نے انکار کیا ہے قیامت کے دن تک بالا دست کرنے والا ہوں۔

| ثُمَّ | اِلَيَّ | مَرْجِعُ | كُمْ | فَ | اَحْكُمُ | بَيْنَ | كُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | میری طرف | لوٹنا | تمہارا | پس | میں فیصلہ کروں گا | درمیان | تمہارے |

ثُمَّ اِلَيَّ مَرْجِعُكُمْ فَاَحْكُمُ بَيْنَكُمْ

پھر میری ہی طرف تمہارا لوٹ کر آنا ہے جس کے بعد میں تمہارے درمیان اُن باتوں کا فیصلہ کروں گا

| فِيْ | مَا | كُنْتُمْ | فِيْ | هِ | تَخْتَلِفُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| میں | جن | تھے تم | میں | اس | تم اختلاف کرتے ہو |

فِيْمَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ﴿56﴾

جن میں تم اختلاف کیا کرتے تھے۔

| فَاَمَّا | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | فَ | اُعَذِّبُ | هُمْ | عَذَابًا | شَدِيْدًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس جہاں تک تعلق ہے | جولوگ | انہوں نے کفر کیا | پس | میں عذاب دوں گا | انہیں | عذاب | سخت |

فَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَاُعَذِّبُهُمْ عَذَابًا شَدِيْدًا

پس جہانتک ان لوگوں کا تعلق ہے جنہوں نے کفر کیا تو اُن کو میں اس دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی شدید عذاب دوں گا

| فِي | الدُّنْيَا | وَ | الْاٰخِرَةِ | وَ | مَا | لَ | هُمْ | مِّنْ | نّٰصِرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| میں | دنیا | اور | آخرت | اور | نہیں | لئے | ان | سے | مددگار |

فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۡ وَمَا لَهُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ﴿57﴾

اور ان کے کوئی مددگار نہیں ہوں گے۔

| وَ | اَمَّا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | جولوگ | وہ ایمان لائے | اور | انہوں نے عمل کئے | نیک |

وَ اَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

اور وہ لوگ جو ایمان لائے اور نیک اعمال بجالائے

| فَ | يُوَفِّيْ | هِمْ | اُجُوْرَ | هُمْ |
|---|---|---|---|---|
| تو | وہ پورا دے گا | ان | اجر | ان |

فَيُوَفِّيْهِمْ اُجُوْرَهُمْ ؕ

تو اُن کو وہ اُن کے بھرپور اجر دے گا۔

| وَ | اللّٰهُ | لَا | يُحِبُّ | الظّٰلِمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | نہیں | وہ محبت کرتا/پسند کرتا | ظالموں |

وَ اللّٰهُ لَا يُحِبُّ الظّٰلِمِيْنَ ﴿58﴾

اور اللہ ظالموں کو پسند نہیں کرتا۔

| ذٰلِكَ | نَتْلُوْهُ | عَلَيْكَ | مِنَ | الْاٰيٰتِ | وَ | الذِّكْرِ | الْحَكِيْمِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | ہم اس کو پڑھتے ہیں | تجھ پر | سے | آیات | اور | ذکر | حکمت والا |

ذٰلِكَ نَتْلُوْهُ عَلَيْكَ مِنَ الْاٰيٰتِ وَ الذِّكْرِ الْحَكِيْمِ ﴿59﴾

یہ ہے وہ جسے ہم آیات اور حکمت والے ذکر میں سے تیرے سامنے پڑھتے ہیں۔

| اِنَّ | مَثَلَ | عِيْسٰى | عِنْدَ | اللّٰهِ | كَ | مَثَلِ | اٰدَمَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | مثال | عیسیٰ | نزدیک | اللہ | مانند | مثال | آدم |

اِنَّ مَثَلَ عِيْسٰى عِنْدَ اللّٰهِ كَمَثَلِ اٰدَمَ ؕ

یقیناً عیسیٰ کی مثال اللہ کے نزدیک آدم کی مثال کی سی ہے۔

| خَلَقَ | هٗ | مِنْ | تُرَابٍ | ثُمَّ | قَالَ | لَهٗ | كُنْ | فَ | يَكُوْنُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے پیدا کیا | اسے | سے | مٹی | پھر | اس نے کہا | اسے | ہوجا | پس | وہ ہونے لگا |

خَلَقَهٗ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ قَالَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ﴿60﴾

اسے اس نے مٹی سے پیدا کیا پھر اسے کہا کہ "ہوجا" تو وہ ہونے لگا (اور ہو کر رہا)۔

| اَلۡحَقُّ | مِنۡ | رَّبِّ | كَ | فَ | لَا | تَكُنۡ | مِّنَ | الۡمُمۡتَرِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حق | طرف | رب | تیرے | پس | نہ | تو ہوجا | سے | شک کرنے والے |

اَلۡحَقُّ مِنۡ رَّبِّكَ فَلَا تَكُنۡ مِّنَ الۡمُمۡتَرِيۡنَ ﴿61﴾

(یہ یقیناً) حق ہے تیرے ربّ کی طرف سے۔ پس تُو شک کرنے والوں میں سے نہ ہو۔

| فَ | مَنۡ | حَآجَّ | كَ | فِيۡ | هِ | مِنۡ | بَعۡدِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | جو | جھگڑا کرے | تجھ | میں | اس | سے | بعد |

فَمَنۡ حَآجَّكَ فِيۡهِ مِنۡۢ بَعۡدِ

پس جو تجھ سے اس بارے میں اس کے بعد بھی جھگڑا کرے

| مَا | جَآءَ | كَ | مِنَ | الۡعِلۡمِ |
|---|---|---|---|---|
| جو | وہ آیا | تیرے | سے | علم |

مَا جَآءَكَ مِنَ الۡعِلۡمِ

کہ تیرے پاس علم آچکا ہے

| فَ | قُلۡ | تَعَالَوۡا | نَدۡعُ | اَبۡنَآءَ | نَا | وَ | اَبۡنَآءَ | كُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | تو کہہ دے | آؤ | ہم بلائیں | بیٹے | ہمارے | اور | بیٹے | تمہارے |

فَقُلۡ تَعَالَوۡا نَدۡعُ اَبۡنَآءَنَا وَاَبۡنَآءَكُمۡ

تو کہہ دے : آؤ ہم اپنے بیٹوں کو بلائیں اور تمہارے بیٹوں کو بھی

| وَ | نِسَآءَ | نَا | وَ | نِسَآءَ | كُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | عورتیں | ہماری | اور | عورتیں | تمہاری |

وَنِسَآءَنَا وَنِسَآءَكُمۡ

اور اپنی عورتوں کو اور تمہاری عورتوں کو بھی

| وَ | اَنۡفُسَ | نَا | وَ | اَنۡفُسَ | كُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نفوس | ہمارے | اور | نفوس | تمہارے |

وَاَنۡفُسَنَا وَاَنۡفُسَكُمۡ ۟

اور اپنے نفوس کو اور تمہارے نفوس کو بھی۔

| ثُمَّ | نَبْتَهِلْ | فَ | نَجْعَلْ | لَّعْنَتَ | اللّٰهِ | عَلَى | الْكٰذِبِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | ہم مباہلہ کریں | پس | ہم ڈالیں | لعنت | اللہ | پر | جھوٹ بولنے والے |

ثُمَّ نَبْتَهِلْ فَنَجْعَلْ لَّعْنَتَ اللّٰهِ عَلَى الْكٰذِبِيْنَ ﴿62﴾

پھر ہم مباہلہ کریں اور جھوٹوں پر اللہ کی لعنت ڈالیں۔

| اِنَّ | هٰذَا | لَ | هُوَ | الْقَصَصُ | الْحَقُّ |
|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | یہ | ضرور | وہ | بیان | سچا |

اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْقَصَصُ الْحَقُّ ۚ

یقیناً یہی سچا بیان ہے۔

| وَ | مَا | مِنْ | اِلٰهٍ | اِلَّا | اللّٰهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | سے | معبود | مگر | اللہ |

وَمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّا اللّٰهُ ؕ

اور اللہ کے سوا اور کوئی معبود نہیں۔

| وَ | اِنَّ | اللّٰهَ | لَ | هُوَ | الْعَزِيْزُ | الْحَكِيْمُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | اللہ | ضرور | وہ | کامل غلبہ والا | حکمت والا |

وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿63﴾

اور یقیناً اللہ ہی ہے جو کامل غلبہ والا (اور) حکمت والا ہے۔

| فَ | اِنْ | تَوَلَّوْا | فَ | اِنَّ | اللّٰهَ | عَلِيْمٌ | بِالْمُفْسِدِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | اگر | وہ پھر گئے | تو | یقیناً | اللہ | خوب جاننے والا | مفسدین کو |

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ بِالْمُفْسِدِيْنَ ﴿64﴾ ع

ع 6 9 14

پس اگر وہ پھر جائیں تو یقیناً (جان لو کہ) اللہ مفسدوں کو خوب جانتا ہے۔

| قُلْ | يٰٓاَهْلَ | الْكِتٰبِ | تَعَالَوْا | اِلٰى | كَلِمَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ | اے اہل | کتاب | آجاؤ | طرف | کلمہ |

قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ تَعَالَوْا اِلٰى كَلِمَةٍ

تو کہہ دے اے اہل کتاب! اس کلمہ کی طرف آجاؤ

| سَوَآءٍ | بَيْنَ | نَا | وَ | بَيْنَ | كُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| مشترک/ برابر | درمیان | ہمارے | اور | درمیان | تمہارے |

سَوَآءٍۢ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ

جو ہمارے اور تمہارے درمیان مشترک ہے

| اَلَّا | نَعْبُدَ | اِلَّا | اللّٰهَ | وَ | لَا | نُشْرِكَ | بِهٖ | شَيْـًٔا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کہ نہیں | ہم عبادت کریں | سوائے | اللہ | اور | نہ | ہم شریک ٹھہرائیں | اس کا | کسی چیز |

اَلَّا نَعْبُدَ اِلَّا اللّٰهَ وَلَا نُشْرِكَ بِهٖ شَيْـًٔا

کہ ہم اللہ کے سوا کسی کی عبادت نہیں کریں گے اور نہ ہی کسی چیز کو اُس کا شریک ٹھہرائیں گے

| وَّ | لَا | يَتَّخِذَ | بَعْضُ | نَا | بَعْضًا | اَرْبَابًا | مِّنْ | دُوْنِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہ | وہ پکڑے | بعض | ہم | بعض | رب (جمع) | سے | سوائے | اللہ |

وَّلَا يَتَّخِذَ بَعْضُنَا بَعْضًا اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ

اور ہم میں سے کوئی کسی دوسرے کو اللہ کے سوا ربّ نہیں بنائے گا۔

| فَ | اِنْ | تَوَلَّوْا | فَ | قُوْلُوا | اشْهَدُوْا | بِاَنَّا | مُسْلِمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | اگر | وہ پھر جائیں | پس | تم کہو | تم گواہ رہو | کہ ہم | مسلمان |

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُوْلُوا اشْهَدُوْا بِاَنَّا مُسْلِمُوْنَ ﴿65﴾

پس اگر وہ پھر جائیں تو تم کہہ دو کہ گواہ رہنا کہ یقیناً ہم مسلمان ہیں۔

| يٰۤاَهْلَ | الْكِتٰبِ | لِمَ | تُحَآجُّوْنَ | فِيْۤ | اِبْرٰهِيْمَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اے اہل | کتاب | کیوں | تم جھگڑتے ہو | میں | ابراہیم |

يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تُحَآجُّوْنَ فِيْۤ اِبْرٰهِيْمَ

اے اہلِ کتاب! تم ابراہیم کے بارے میں کیوں جھگڑتے ہو

| وَ | مَآ | اُنْزِلَتِ | التَّوْرٰىةُ | وَ | الْاِنْجِيْلُ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ اتاری گئی | تورات | اور | انجیل |

وَمَآ اُنْزِلَتِ التَّوْرٰىةُ وَالْاِنْجِيْلُ

حالانکہ تورات اور انجیل نہیں اتاری گئیں

| اِلَّا | مِنۡ | بَعۡدِ | هٖ | اَ | فَلَا | تَعۡقِلُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | سے | بعد | اس | کیا | پس نہیں | تم عقل کرتے |

اِلَّا مِنۡۢ بَعۡدِهٖ ؕ اَفَلَا تَعۡقِلُوۡنَ ﴿66﴾

مگر اُس کے بعد۔ پس کیا تم عقل نہیں کرتے؟

| هٰۤاَنۡتُمۡ | هٰۤؤُلَاۤءِ | حَاجَجۡتُمۡ | فِیۡ | مَا | لَ | كُمۡ | بِ | هٖ | عِلۡمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| سنو! تم | وہ لوگ | تم نے جھگڑا کیا | میں | جو | لئے | تمہارے | کا | اس | علم |

هٰۤاَنۡتُمۡ هٰۤؤُلَاۤءِ حَاجَجۡتُمۡ فِیۡمَا لَكُمۡ بِهٖ عِلۡمٌ

سنو! تم ایسے لوگ ہو کہ اُس بارہ میں جھگڑتے ہو جس کا تمہیں علم ہے۔

| فَ | لِمَ | تُحَآجُّوۡنَ | فِیۡمَا | لَیۡسَ | لَ | كُمۡ | بِ | هٖ | عِلۡمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | کیوں | تم جھگڑتے ہو | اس میں جو | نہیں | لئے | تمہارے | کا | اس | علم |

فَلِمَ تُحَآجُّوۡنَ فِیۡمَا لَیۡسَ لَكُمۡ بِهٖ عِلۡمٌ ؕ

تو پھر ایسی باتوں میں کیوں جھگڑتے ہو جن کا تمہیں کوئی علم ہی نہیں۔

| وَ | اللّٰهُ | یَعۡلَمُ | وَ | اَنۡتُمۡ | لَا | تَعۡلَمُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | وہ جانتا ہے | اور | تم | نہیں | تم جانتے |

وَاللّٰهُ یَعۡلَمُ وَاَنۡتُمۡ لَا تَعۡلَمُوۡنَ ﴿67﴾

اور اللہ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے۔

| مَا | كَانَ | اِبۡرٰهِیۡمُ | یَهُوۡدِیًّا | وَّ | لَا | نَصۡرَانِیًّا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ تھا | ابراہیم | یہودی | اور | نہ | عیسائی |

مَا كَانَ اِبۡرٰهِیۡمُ یَهُوۡدِیًّا وَّلَا نَصۡرَانِیًّا

ابراہیم نہ تو یہودی تھا نہ نصرانی

| وَّلٰكِنۡ | كَانَ | حَنِیۡفًا | مُّسۡلِمًا | وَ | مَا | كَانَ | مِنَ | الۡمُشۡرِكِیۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور لیکن / بلکہ | وہ تھا | جھکنے والا | فرمانبردار | اور | نہ | وہ تھا | سے | مشرکین |

وَّلٰكِنۡ كَانَ حَنِیۡفًا مُّسۡلِمًا ؕ وَمَا كَانَ مِنَ الۡمُشۡرِكِیۡنَ ﴿68﴾

بلکہ وہ تو (ہمیشہ اللہ کی طرف) جھکنے والا فرمانبردار تھا۔ اور وہ (ہرگز) مشرکوں میں سے نہیں تھا۔

| اِنَّ | اَوۡلَى | النَّاسِ | بِ | اِبۡرٰهِيۡمَ | لَ | الَّذِيۡنَ | اتَّبَعُوۡ | هُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | زیادہ قریب | لوگ | ساتھ | ابراہیم | ضرور | جو لوگ | انہوں نے پیروی کی | اس |

اِنَّ اَوۡلَى النَّاسِ بِاِبۡرٰهِيۡمَ لَلَّذِيۡنَ اتَّبَعُوۡهُ

یقیناً ابراہیم سے قریب ترتو وہی لوگ ہیں جنہوں نے اس کی پیروی کی

| وَ | هٰذَا | النَّبِىُّ | وَ | الَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡا | وَ | اللّٰهُ | وَلِىُّ | الۡمُؤۡمِنِيۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یہ | نبی | اور | جو لوگ | وہ ایمان لائے | اور | اللہ | دوست | مومنین |

وَهٰذَا النَّبِىُّ وَالَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا ‌ؕ وَاللّٰهُ وَلِىُّ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ ﴿69﴾

اور یہ نبی بھی اور وہ لوگ بھی جو (اس پر) ایمان لائے۔ اور اللہ مومنوں کا ولی ہے۔

| وَدَّتۡ | طَّآئِفَةٌ | مِّنۡ | اَهۡلِ | الۡكِتٰبِ | لَوۡ | يُضِلُّوۡنَ | كُمۡ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ چاہتی ہے | جماعت | سے | والے/اہل | کتاب | کاش | وہ گمراہ کرتے ہیں | تمہیں |

وَدَّتۡ طَّآئِفَةٌ مِّنۡ اَهۡلِ الۡكِتٰبِ لَوۡ يُضِلُّوۡنَكُمۡ ؕ

اہلِ کتاب میں سے ایک گروہ چاہتا ہے کہ کاش وہ تمہیں گمراہ کرسکیں۔

| وَ | مَا | يُضِلُّوۡنَ | اِلَّاۤ | اَنۡفُسَ | هُمۡ | وَ | مَا | يَشۡعُرُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ گمراہ کرتے | مگر | جانیں/نفوس | ان | اور | نہیں | وہ شعور رکھتے ہیں |

وَمَا يُضِلُّوۡنَ اِلَّاۤ اَنۡفُسَهُمۡ وَمَا يَشۡعُرُوۡنَ ﴿70﴾

اور وہ گمراہ نہیں کرسکیں گے مگر اپنے آپ کو۔ اور وہ شعور نہیں رکھتے۔

| يٰۤاَهۡلَ | الۡكِتٰبِ | لِمَ | تَكۡفُرُوۡنَ | بِ | اٰيٰتِ | اللّٰهِ | وَاَنۡتُمۡ | تَشۡهَدُوۡنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اے اہل | کتاب | کیوں | تم جھٹلاتے ہو | کو | آیات | اللہ | اور تم | تم دیکھ رہے ہو |

يٰۤاَهۡلَ الۡكِتٰبِ لِمَ تَكۡفُرُوۡنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَاَنۡتُمۡ تَشۡهَدُوۡنَ ﴿71﴾

اے اہل کتاب! تم اللہ کے نشانوں کو کیوں جھٹلاتے ہو جبکہ تم دیکھ رہے ہو۔

| يٰۤاَهۡلَ | الۡكِتٰبِ | لِمَ | تَلۡبِسُوۡنَ | الۡحَقَّ | بِ | الۡبَاطِلِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اے اہل | کتاب | کیوں | تم ملاتے ہو | سچ | ساتھ | جھوٹ |

يٰۤاَهۡلَ الۡكِتٰبِ لِمَ تَلۡبِسُوۡنَ الۡحَقَّ بِالۡبَاطِلِ

اے اہلِ کتاب! تم حق کو باطل کے ساتھ کیوں مشتبہ کرتے ہو

ع 7 8 15

| وَ | تَكْتُمُوْنَ | الْحَقَّ | وَ | اَنْتُمْ | تَعْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم چھپاتے ہو | حق | اور | تم | تم جانتے ہو |

وَتَكْتُمُوْنَ الْحَقَّ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿72﴾ ع

اور تم حق چھپاتے ہو حالانکہ تم جانتے ہو۔

| وَ | قَالَتْ | طَّآئِفَةٌ | مِّنْ | اَهْلِ | الْكِتٰبِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | کہا | ایک جماعت | سے | اہل | کتاب |

وَقَالَتْ طَّآئِفَةٌ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ

اور اہل کتاب میں سے ایک گروہ نے کہا

| اٰمِنُوْا | بِالَّذِیْٓ | اُنْزِلَ | عَلَى | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَجْهَ | النَّهَارِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تم ایمان لاؤ | اس پر جو | وہ اتارا گیا | پر | جولوگ | وہ ایمان لائے | چہرہ/پہلا حصہ | دن |

اٰمِنُوْا بِالَّذِیْٓ اُنْزِلَ عَلَى الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَجْهَ النَّهَارِ

کہ اس پر جو مومنوں پر اتارا گیا ہے دن کے پہلے حصّہ میں ایمان لے آؤ

| وَ | اكْفُرُوْٓا | اٰخِرَ | هٗ | لَعَلَّ | هُمْ | يَرْجِعُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | تم انکار کردو | آخر | اس | تاکہ | وہ | وہ رجوع کرتے ہیں |

وَاكْفُرُوْٓا اٰخِرَهٗ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ﴿73﴾ ج

اور اس کے آخر پر انکار کردو شاید کہ وہ رجوع کر جائیں۔

| وَ | لَا | تُؤْمِنُوْٓا | اِلَّا | لِ | مَنْ | تَبِعَ | دِيْنَ | كُمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | تم ایمان لاؤ | مگر | لئے | جو | اس نے پیروی کی | دین | تمہارے |

وَلَا تُؤْمِنُوْٓا اِلَّا لِمَنْ تَبِعَ دِيْنَكُمْ ط

اور کسی کی بات پر ایمان نہ لاؤ سوائے اس کے جو تمہارے دین کی پیروی کرے۔

| قُلْ | اِنَّ | الْهُدٰى | هُدَى | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | یقیناً | ہدایت | ہدایت | اللہ |

قُلْ اِنَّ الْهُدٰى هُدَى اللّٰهِ لا

تو کہہ دے کہ یقیناً ہدایت تو اللہ ہی کی ہدایت ہے۔

| اَنْ | يُّؤْتٰٓى | اَحَدٌ | مِّثْلَ | مَآ | اُوْتِيْتُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ | وہ دیا جائے | ایک | مانند | جو | تم دیئے گئے تھے |

اَنْ يُّؤْتٰٓى اَحَدٌ مِّثْلَ مَآ اُوْتِيْتُمْ

یہ (ضروری نہیں) کہ کسی کو وہی کچھ دیا جائے جیسا تمہیں دیا گیا

| اَوْ | يُحَآجُّوْ | كُمْ | عِنْدَ | رَبِّ | كُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| یا | وہ جھگڑا کریں | تم | پاس | رب | تمہارے |

اَوْ يُحَآجُّوْكُمْ عِنْدَ رَبِّكُمْ ؕ

یا (اگر نہ دیا جائے تو گویا اُن کا حق ہو جائے گا کہ) وہ تمہارے ربّ کے حضور تم سے جھگڑا کریں۔

| قُلْ | اِنَّ | الْفَضْلَ | بِ | يَدِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | یقیناً | فضل | میں | ہاتھ | اللہ |

قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِيَدِ اللّٰهِ ۚ

تو کہہ دے یقیناً فضل اللہ کے ہاتھ میں ہے

| يُؤْتِيْ | هِ | مَنْ | يَّشَآءُ | وَ | اللّٰهُ | وَاسِعٌ | عَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ دیتا ہے | اسے | جو | وہ چاہتا ہے | اور | اللہ | بہت وسعت بخشنے والا | دائمی علم رکھنے والا |

يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ﴿74﴾

وہ اسے جس کو چاہتا ہے دیتا ہے اور اللہ بہت وسعت بخشنے والا (اور) دائمی علم رکھنے والا ہے۔

| يَّخْتَصُّ | بِ | رَحْمَتِهٖ | مَنْ | يَّشَآءُ |
|---|---|---|---|---|
| وہ خاص کرتا ہے | ساتھ | اس کی رحمت | جس کو | وہ چاہتا ہے |

يَّخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَآءُ ؕ

وہ اپنی رحمت کے لئے جس کو چاہے خاص کر لیتا ہے

| وَ | اللّٰهُ | ذُو | الْفَضْلِ | الْعَظِيْمِ |
|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | والا | فضل | بڑے |

وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ﴿75﴾

اور اللہ بہت بڑے فضل والا ہے۔

| وَ | مِنْ | اَهْلِ | الْكِتٰبِ | مَنْ | اِنْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | سے | اہل | کتاب | جو | اگر |

وَمِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ مَنْ اِنْ

اور اہلِ کتاب میں سے وہ بھی ہے کہ اگر

| تَاْمَنْ | هُ | بِ | قِنْطَارٍ | يُّؤَدِّ | هٖٓ | اِلَى | كَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو امانت رکھے | اس | کا | ڈھیر | وہ ادا کرتا ہے | اسے | طرف | تیری |

تَاْمَنْهُ بِقِنْطَارٍ يُّؤَدِّهٖٓ اِلَيْكَ ۚ

تُو ڈھیروں ڈھیر امانت بھی اس کے پاس رکھوا دے تو وہ ضرور تجھے واپس کر دے گا۔

| وَ | مِنْ | هُمْ | مَّنْ | اِنْ | تَاْمَنْ | هُ | بِ | دِيْنَارٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | سے | ان | جو | اگر | تو امانت رکھے | اس | کا | دینار |

وَمِنْهُمْ مَّنْ اِنْ تَاْمَنْهُ بِدِيْنَارٍ

اور اُن میں ایسا بھی ہے کہ اگر تُو اس کو ایک دینار بھی دے

| لَّا | يُؤَدِّ | هٖٓ | اِلَى | كَ | اِلَّا | مَادُمْتَ | عَلَى | هِ | قَآئِمًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | وہ لوٹاتا ہے | اسے | طرف | تیری | مگر | تو رہے | پر | اس | کھڑا |

لَّا يُؤَدِّهٖٓ اِلَيْكَ اِلَّا مَادُمْتَ عَلَيْهِ قَآئِمًا ؕ

تو وہ اسے تجھے واپس نہیں کرے گا سوائے اس کے کہ تُو اُس پر نگران کھڑا رہے۔

| ذٰلِكَ | بِ | اَنَّ | هُمْ | قَالُوْا | لَيْسَ | عَلَيْنَا | فِي | الْاُمِّيّٖنَ | سَبِيْلٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | بسبب | کہ | وہ | انہوں نے کہا | نہیں | ہم پر | میں | ان پڑھ | راستہ |

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَالُوْا لَيْسَ عَلَيْنَا فِي الْاُمِّيّٖنَ سَبِيْلٌ ۚ

یہ اس وجہ سے ہے کہ وہ کہتے ہیں کہ ہم پر اُمیوں کے بارہ میں کوئی (الزام کی) راہ نہیں۔

| وَ | يَقُوْلُوْنَ | عَلَى | اللّٰهِ | الْكَذِبَ | وَ | هُمْ | يَعْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ کہتے ہیں | پر | اللہ | جھوٹ | اور | وہ | وہ جانتے ہیں |

وَيَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ ﴿76﴾

اور وہ اللہ پر جھوٹ باندھتے ہیں جبکہ وہ (اس بات کو) جانتے ہیں۔

| اتَّقٰى | وَ | ہٖ | عَهۡدِ | بِ | اَوۡفٰى | مَنۡ | بَلٰى |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے تقویٰ اختیار کیا | اور | اس | عہد | کو | اس نے پورا کیا | جو | کیوں نہیں |

بَلٰى مَنۡ اَوۡفٰى بِعَهۡدِهٖ وَاتَّقٰى

ہاں، کیوں نہیں! جس نے بھی اپنے عہد کو پورا کیا اور تقویٰ اختیار کیا

| الۡمُتَّقِيۡنَ | يُحِبُّ | اللّٰهَ | اِنَّ | فَ |
|---|---|---|---|---|
| متقیوں | وہ محبت کرتا ہے | اللہ | یقیناً | پس |

فَاِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الۡمُتَّقِيۡنَ ﴿77﴾

تو اللہ متقیوں سے محبت کرنے والا ہے۔

| قَلِيۡلًا | ثَمَنًا | هِمۡ | اَيۡمَانِ | وَ | اللّٰهِ | بِعَهۡدِ | يَشۡتَرُوۡنَ | الَّذِيۡنَ | اِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تھوڑا | قیمت | ان | قسمیں | اور | اللہ | عہد کو | وہ بیچتے ہیں | جو لوگ | یقیناً |

اِنَّ الَّذِيۡنَ يَشۡتَرُوۡنَ بِعَهۡدِ اللّٰهِ وَاَيۡمَانِهِمۡ ثَمَنًا قَلِيۡلًا

یقیناً وہ لوگ جو اللہ کے عہدوں اور اپنی قسموں کو معمولی قیمت میں بیچ دیتے ہیں

| الۡاٰخِرَةِ | فِى | هُمۡ | لَ | خَلَاقَ | لَا | اُولٰٓـئِكَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| آخرت | میں | ان | لئے | حصہ | نہیں | یہ لوگ |

اُولٰٓـئِكَ لَا خَلَاقَ لَهُمۡ فِى الۡاٰخِرَةِ

یہی ہیں جن کا آخرت میں کوئی حصہ نہ ہوگا

| اللّٰهُ | هُمُ | يُكَلِّمُ | لَا | وَ |
|---|---|---|---|---|
| اللہ | ان | وہ کلام کرے گا | نہیں | اور |

وَلَا يُكَلِّمُهُمُ اللّٰهُ

اور اللہ نہ ان سے کلام کرے گا

| الۡقِيٰمَةِ | يَوۡمَ | هِمۡ | اِلَىۡ | يَنۡظُرُ | لَا | وَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قیامت | دن | ان | پر | وہ نظر ڈالے گا | نہیں | اور |

وَلَا يَنۡظُرُ اِلَيۡهِمۡ يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ

اور نہ قیامت کے دن ان پر نظر ڈالے گا

| وَ | لَا | يُزَكِّيْ | هِمْ | وَ | لَ | هُمْ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ پاک کرے گا | انہیں | اور | لئے | ان | عذاب | دردناک |

وَلَا يُزَكِّيْهِمْ ۠ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿78﴾

اور نہ انہیں پاک کرے گا۔ اور ان کے لئے دردناک عذاب (مقدر) ہے۔

| وَ | اِنَّ | مِنْ | هُمْ | لَ | فَرِيْقًا |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | یقیناً | سے | ان | ضرور | ایک فریق |

وَاِنَّ مِنْهُمْ لَفَرِيْقًا

اور یقیناً ان (اہلِ کتاب) میں ایک گروہ ایسا بھی ہے

| يَلْوٗنَ | اَلْسِنَتَ | هُمْ | بِ | الْكِتٰبِ | لِ | تَحْسَبُوْ | هُ | مِنَ | الْكِتٰبِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ موڑتے ہیں | زبانیں | ان کی | سے | کتاب | تاکہ | تم سمجھو | اسے | سے | کتاب |

يَلْوٗنَ اَلْسِنَتَهُمْ بِالْكِتٰبِ لِتَحْسَبُوْهُ مِنَ الْكِتٰبِ

جو کتاب پڑھتے وقت اپنی زبانوں کو بل دیتا ہے تاکہ تم اسے کتاب میں سے سمجھو

| وَ | مَا | هُوَ | مِنَ | الْكِتٰبِ |
|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ | سے | کتاب |

وَمَا هُوَ مِنَ الْكِتٰبِ ۚ

حالانکہ وہ کتاب میں سے نہیں۔

| وَ | يَقُوْلُوْنَ | هُوَ | مِنْ | عِنْدِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ کہتے ہیں | وہ | سے | طرف | اللہ |

وَيَقُوْلُوْنَ هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ

اور وہ کہتے ہیں کہ وہ اللہ کی طرف سے ہے

| وَ | مَا | هُوَ | مِنْ | عِنْدِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ | سے | طرف | اللہ |

وَمَا هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ۚ

جبکہ وہ اللہ کی طرف سے نہیں۔

| وَ | يَقُوْلُوْنَ | عَلَى | اللّٰهِ | الْكَذِبَ | وَ | هُمْ | يَعْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ کہتے ہیں | پر | اللہ | جھوٹ | اور | وہ | وہ جانتے ہیں |

وَيَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ وَهُمْ يَعْلَمُوْنَ ﴿79﴾

اور وہ اللہ پر جھوٹ باندھتے ہیں باوجود یکہ وہ جانتے ہیں۔

| مَا | كَانَ | لِ | بَشَرٍ | اَنْ |
|---|---|---|---|---|
| نہیں | ہوگا | لئے | بشر | کہ |

مَا كَانَ لِبَشَرٍ اَنْ

کسی بشر کے لئے یہ ممکن نہیں کہ

| يُّؤْتِيَ | هُ | اللّٰهُ | الْكِتٰبَ | وَ | الْحُكْمَ | وَ | النُّبُوَّةَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| وہ دیتا ہے | اسے | اللہ | کتاب | اور | حکمت | اور | نبوت |

يُّؤْتِيَهُ اللّٰهُ الْكِتٰبَ وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ

اللہ اُسے کتاب اور حکمت اور نبوت دے

| ثُمَّ | يَقُوْلَ | لِ | النَّاسِ | كُوْنُوْا | عِبَادًا | لِّيْ | مِنْ | دُوْنِ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | وہ کہتا ہے | سے | لوگ | تم ہو جاؤ | بندے/عبادت کرنے والے | میرے | سے | علاوہ | اللہ |

ثُمَّ يَقُوْلَ لِلنَّاسِ كُوْنُوْا عِبَادًا لِّيْ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ

پھر وہ لوگوں سے یہ کہے کہ اللہ کے علاوہ میری عبادت کرنے والے بن جاؤ۔

| وَلٰكِنْ | كُوْنُوْا | رَبّٰنِيّٖنَ | بِ | مَا | كُنْتُمْ | تُعَلِّمُوْنَ | الْكِتٰبَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور لیکن/ بلکہ | تم ہو جاؤ | اللہ والے/ ربّانی | بسبب | جو | تم تھے | تم سکھاتے ہو | کتاب |

وَلٰكِنْ كُوْنُوْا رَبّٰنِيّٖنَ بِمَا كُنْتُمْ تُعَلِّمُوْنَ الْكِتٰبَ

بلکہ (وہ تو یہی کہتا ہے کہ) ربّانی ہو جاؤ، بوجہ اس کے کہ تم کتاب پڑھاتے ہو

| وَ | بِ | مَا | كُنْتُمْ | تَدْرُسُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | بسبب | جو | تم تھے | تم پڑھتے ہو |

وَبِمَا كُنْتُمْ تَدْرُسُوْنَ ﴿80﴾ لا

اور بوجہ اس کے کہ تم (اُسے) پڑھتے ہو۔

| وَ | لَا | يَاْمُرَ | كُم | اَنْ | تَتَّخِذُوا | الْمَلٰٓئِكَةَ | وَ | النَّبِيّٖنَ | اَرْبَابًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | وہ حکم دیتا ہے | تمہیں | کہ | تم بناؤ | فرشتے | اور | انبیاء | ربّ (جمع) |

وَلَا يَاْمُرَكُمْ اَنْ تَتَّخِذُوا الْمَلٰٓئِكَةَ وَالنَّبِيّٖنَ اَرْبَابًا ؕ

اور نہ وہ تمہیں یہ حکم دے سکتا ہے کہ تم فرشتوں اور نبیوں کو ہی ربّ بنا بیٹھو۔

| اَ | يَاْمُرُ | كُم | بِ | الْكُفْرِ | بَعْدَ | اِذْ | اَنْتُمْ | مُّسْلِمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیا | وہ حکم دیتا ہے | تمہیں | کا | کفر | بعد | جب | تم | مسلمان/فرمانبردار |

اَيَاْمُرُكُمْ بِالْكُفْرِ بَعْدَ اِذْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ﴿81﴾ ع

8
9
16

کیا وہ تمہیں کفر کی تعلیم دے گا بعد اس کے کہ تم فرمانبردار ہو چکے ہو۔

| وَ | اِذْ | اَخَذَ | اللّٰهُ | مِيْثَاقَ | النَّبِيّٖنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | جب | اس نے پکڑ لیا | اللّٰہ | پختہ وعدہ | انبیاء |

وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ النَّبِيّٖنَ

اور جب اللّٰہ نے نبیوں کا میثاق لیا کہ

| لَمَآ | اٰتَيْتُ | كُم | مِّنْ | كِتٰبٍ | وَّ | حِكْمَةٍ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| جبکہ | میں دیتا ہوں | تمہیں | سے | کتاب | اور | حکمت |

لَمَآ اٰتَيْتُكُمْ مِّنْ كِتٰبٍ وَّحِكْمَةٍ

جبکہ میں تمہیں کتاب اور حکمت دے چکا ہوں

| ثُمَّ | جَآءَ | كُم | رَسُوْلٌ | مُّصَدِّقٌ | لِّمَا | مَعَ | كُم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر | وہ آیا | تمہارے | رسول | تصدیق کرنے والا | اس کی جو | ساتھ | تمہارے |

ثُمَّ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَكُمْ

پھر اگر کوئی ایسا رسول تمہارے پاس آئے جو اس بات کی تصدیق کرنے والا ہو جو تمہارے پاس ہے

| لَ | تُؤْمِنُنَّ | بِ | هٖ | وَ | لَ | تَنْصُرُنَّ | هٗ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ضرور | تم ایمان لاؤ گے | پر | اس | اور | ضرور | تم مدد کرو گے | اس |

لَتُؤْمِنُنَّ بِهٖ وَلَتَنْصُرُنَّهٗ ؕ

تو تم ضرور اس پر ایمان لے آؤ گے اور ضرور اس کی مدد کرو گے۔

| قَالَ | ءَ | اَقْرَرْتُمْ | وَ | اَخَذْتُمْ | عَلٰى | ذٰلِكُمْ | اِصْرِىْ | قَالُوْٓا | اَقْرَرْنَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | کیا | تم نے اقرار کیا | اور | تم نے پکڑا | پر | اس | میرا عہد | انہوں نے کہا | ہم نے اقرار کیا |

قَالَ ءَاَقْرَرْتُمْ وَاَخَذْتُمْ عَلٰى ذٰلِكُمْ اِصْرِىْ ۭ قَالُوْٓا اَقْرَرْنَا ۭ

کہا کیا تم اقرار کرتے ہو اور اس بات پر مجھ سے عہد باندھتے ہو؟ انہوں نے کہا (ہاں) ہم اقرار کرتے ہیں۔

| قَالَ | فَ | اشْهَدُوْا | وَ | اَنَا | مَعَ | كُمْ | مِّنَ | الشّٰهِدِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اس نے کہا | پس | تم گواہی دو | اور | میں | ساتھ | تمہارے | سے | گواہوں |

قَالَ فَاشْهَدُوْا وَاَنَا مَعَكُمْ مِّنَ الشّٰهِدِيْنَ (82)

اس نے کہا پس تم گواہی دو اور میں بھی تمہارے ساتھ گواہ ہوں۔

| فَ | مَنْ | تَوَلّٰى | بَعْدَ | ذٰلِكَ | فَ | اُولٰٓئِكَ | هُمُ | الْفٰسِقُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پس | جو | وہ پھر گیا | بعد | اس | پس | یہ لوگ | وہ | فاسق |

فَمَنْ تَوَلّٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ (83)

پس جو کوئی اس کے بعد پھر جائے تو یہی ہیں جو فاسق لوگ ہیں۔

| اَ | فَ | غَيْرَ | دِيْنِ | اللّٰهِ | يَبْغُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| کیا | پس | علاوہ/سوا | دین | اللہ | وہ پسند کرتے ہیں |

اَفَغَيْرَ دِيْنِ اللّٰهِ يَبْغُوْنَ

کیا اللہ کے دین کے سوا وہ کچھ پسند کریں گے

| وَ | لَ | هٗٓ | اَسْلَمَ | مَنْ | فِيْ | السَّمٰوٰتِ | وَ | الْاَرْضِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | لئے | اس | وہ فرمانبردار ہو چکا | جو | میں | آسمان (جمع) | اور | زمین |

وَلَهٗٓ اَسْلَمَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ

جبکہ جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے طوعاً و کرہاً اس کا فرمانبردار ہو چکا ہے۔

| طَوْعًا | وَّ | كَرْهًا | وَّ | اِلَيْ | هِ | يُرْجَعُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مرضی سے | اور | مجبوراً | اور | طرف | اس | وہ لوٹائے جائیں گے |

طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّاِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ (84)

اور وہ اسی کی طرف لوٹائے جائیں گے۔

| قُلْ | اٰمَنَّا | بِ | اللّٰهِ | وَ | مَآ | اُنْزِلَ | عَلٰى | نَا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو کہہ دے | ہم ایمان لائے | پر | اللہ | اور | جو | وہ اتارا گیا | پر | ہم |

**قُلْ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا**

تُو کہہ دے ہم ایمان لے آئے اللہ پر اور اس پر جو ہماری طرف اتارا گیا

| وَ | مَآ | اُنْزِلَ | عَلٰٓى | اِبْرٰهِيْمَ | وَ | اِسْمٰعِيْلَ | وَ | اِسْحٰقَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | وہ اتارا گیا | پر | ابراہیم | اور | اسماعیل | اور | اسحاق |

**وَمَآ اُنْزِلَ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ**

اور جو ابراہیم پر اتارا گیا اور اسماعیل پر اور اسحٰق پر

| وَ | يَعْقُوْبَ | وَ | الْاَسْبَاطِ | وَ | مَآ | اُوْتِيَ | مُوْسٰى | وَ | عِيْسٰى |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | یعقوب | اور | اولاد/نسل | اور | جو | وہ دیا گیا | موسیٰ | اور | عیسیٰ |

**وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ وَمَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى وَعِيْسٰى**

اور یعقوب پر اور (اس کی) نسلوں پر اور جو موسیٰ اور عیسیٰ کو

| وَ | النَّبِيُّوْنَ | مِنْ | رَّبِّ | هِمْ |
|---|---|---|---|---|
| اور | انبیاء | سے | ربّ | ان |

**وَالنَّبِيُّوْنَ مِنْ رَّبِّهِمْ ۚ**

اور جو نبیوں کو اُن کے ربّ کی طرف سے دیا گیا۔

| لَا | نُفَرِّقُ | بَيْنَ | اَحَدٍ | مِّنْ | هُمْ | وَ | نَحْنُ | لَهٗ | مُسْلِمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| نہیں | ہم تفریق کرتے | درمیان | ایک | سے | ان | اور | ہم | اس کے | فرمانبردار |

**لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ ۖ وَنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ﴿85﴾**

ہم ان میں سے کسی کے درمیان کوئی تفریق نہیں کرتے اور ہم اسی کی فرمانبرداری کرنے والے ہیں۔

| وَ | مَنْ | يَّبْتَغِ | غَيْرَ | الْاِسْلَامِ | دِيْنًا | فَ | لَنْ | يُّقْبَلَ | مِنْهُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | جو | وہ پسند کرتا ہے | علاوہ | اسلام | دین | تو | ہر گز نہیں | وہ قبول کیا جاتا | اس سے |

**وَمَنْ يَّبْتَغِ غَيْرَ الْاِسْلَامِ دِيْنًا فَلَنْ يُّقْبَلَ مِنْهُ ۚ**

اور جو بھی اسلام کے سوا کوئی دین پسند کرے تو ہر گز اس سے قبول نہیں کیا جائے گا

| وَ | هُوَ | فِی | الْاٰخِرَةِ | مِنَ | الْخٰسِرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | وہ | میں | آخرت | سے | گھاٹا پانے والے |

وَهُوَ فِی الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿86﴾

اور آخرت میں وہ گھاٹا پانے والوں میں سے ہوگا۔

| كَيْفَ | يَهْدِی | اللّٰهُ | قَوْمًا | كَفَرُوْا | بَعْدَ | اِيْمَانِ | هِمْ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کیسے | وہ ہدایت دے گا | اللہ | قوم | انہوں نے کفر کیا | بعد | ایمان لانا | ان |

كَيْفَ يَهْدِی اللّٰهُ قَوْمًا كَفَرُوْا بَعْدَ اِيْمَانِهِمْ

بھلا کیسے اللہ ایسی قوم کو ہدایت دے گا جو اپنے ایمان لانے کے بعد کافر ہو گئے ہوں

| وَ | شَهِدُوْۤا | اَنَّ | الرَّسُوْلَ | حَقٌّ | وَّ | جَآءَهُمُ | الْبَيِّنٰتُ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | انہوں نے گواہی دی | کہ | رسول | حق | اور | وہ ان کے پاس آیا | واضح نشانات |

وَشَهِدُوْۤا اَنَّ الرَّسُوْلَ حَقٌّ وَّجَآءَهُمُ الْبَيِّنٰتُ ؕ

اور وہ گواہی دے چکے ہوں کہ یہ رسول حق ہے، اور ان کے پاس کھلے کھلے دلائل آچکے ہوں۔

| وَ | اللّٰهُ | لَا | يَهْدِی | الْقَوْمَ | الظّٰلِمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ | نہیں | وہ ہدایت دیتا | قوم | ظالم |

وَاللّٰهُ لَا يَهْدِی الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿87﴾

اور اللہ ظالم قوم کو ہدایت نہیں دیتا۔

| اُولٰٓئِكَ | جَزَآؤُ | هُمْ | اَنَّ | عَلَيْ | هِمْ | لَعْنَةَ | اللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یہی لوگ | جزا | ان | کہ | پر | ان | لعنت | اللہ |

اُولٰٓئِكَ جَزَآؤُهُمْ اَنَّ عَلَيْهِمْ لَعْنَةَ اللّٰهِ

یہی وہ لوگ ہیں جن کی جزا یہ ہے کہ ان پر اللہ کی لعنت ہے

| وَ | الْمَلٰٓئِكَةِ | وَ | النَّاسِ | اَجْمَعِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اور | فرشتے | اور | لوگ | سب کے سب |

وَالْمَلٰٓئِكَةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ ﴿88﴾ ۙ

اور فرشتوں کی اور سب لوگوں کی۔

| خٰلِدِيْنَ | فِيْهَا | لَا | يُخَفَّفُ | عَنْهُمُ | الْعَذَابُ | وَ | لَا | هُمْ | يُنْظَرُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہمیشہ رہنے والے | اس میں | نہ | وہ کم کیا جائے گا | ان سے | عذاب | اور | نہ | وہ | وہ مہلت دیئے جائیں گے |

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۚ لَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ وَلَا هُمْ يُنْظَرُوْنَ ۙ﴿89﴾

وہ اس میں لمبا عرصہ رہنے والے ہیں۔ ان سے عذاب کو ہلکا نہیں کیا جائے گا اور نہ وہ کوئی مہلت دئے جائیں گے۔

| اِلَّا | الَّذِيْنَ | تَابُوْا | مِنْۢ | بَعْدِ | ذٰلِكَ | وَ | اَصْلَحُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مگر | جولوگ | انہوں نے توبہ کی | سے | بعد | اس | اور | انہوں نے اصلاح کی |

اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَاَصْلَحُوْا ۫

سوائے ان کے جنہوں نے اس کے بعد توبہ کی اور اصلاح کر لی

| فَ | اِنَّ | اللّٰهَ | غَفُوْرٌ | رَّحِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|
| تو | یقیناً | اللہ | بہت بخشنے والا | بار بار رحم کرنے والا |

فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿90﴾

تو یقیناً اللہ بہت بخشنے والا (اور) بار بار رحم کرنے والا ہے۔

| اِنَّ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | بَعْدَ | اِيْمَانِ | هِمْ | ثُمَّ | ازْدَادُوْا | كُفْرًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | جولوگ | انہوں نے کفر کیا | بعد | ایمان | ان | پھر | وہ بڑھ گئے | کفر |

اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بَعْدَ اِيْمَانِهِمْ ثُمَّ ازْدَادُوْا كُفْرًا

یقیناً وہ لوگ جنہوں نے اپنے ایمان لانے کے بعد کفر کیا پھر کفر میں بڑھتے گئے،

| لَّنْ | تُقْبَلَ | تَوْبَةُ | هُمْ | وَ | اُولٰٓئِكَ | هُمُ | الضَّآلُّوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہرگز نہیں | وہ قبول کی جاتی | توبہ | ان کی | اور | یہی وہ لوگ | وہ | گمراہ |

لَّنْ تُقْبَلَ تَوْبَتُهُمْ ۚ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الضَّآلُّوْنَ ﴿91﴾

ان کی توبہ ہرگز قبول نہ کی جائے گی۔ اور یہی وہ لوگ ہیں جو گمراہ ہیں۔

| اِنَّ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | وَ | مَاتُوْا | وَ | هُمْ | كُفَّارٌ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| یقیناً | وہ لوگ | انہوں نے کفر کیا | اور | وہ مر گئے | اور | وہ | کفار |

اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَمَاتُوْا وَهُمْ كُفَّارٌ

یقیناً وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا اور مر گئے جبکہ وہ کافر تھے

| ف | لَنْ | يُّقْبَلَ | مِنْ | اَحَدِ | هِمْ | مِّلْءُ | الْاَرْضِ | ذَهَبًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تو | ہرگزنہیں | وہ قبول کی جائے گا | سے | ایک/کسی | ان | برابر | زمین | سونا |

فَلَنْ يُّقْبَلَ مِنْ اَحَدِهِمْ مِّلْءُ الْاَرْضِ ذَهَبًا

ان میں سے کسی سے زمین بھر سونا بھی ہرگز قبول نہیں کیا جائے گا

| وَّ | لَوِ | افْتَدٰى | بِ | هٖ |
|---|---|---|---|---|
| اور | اگر | اس نے فدیہ میں دیا | کو | اس |

وَّلَوِ افْتَدٰى بِهٖ ؕ

اگرچہ وہ اُسے بطور فدیہ دینا چاہے۔

| اُولٰٓئِكَ | لَ | هُمْ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ |
|---|---|---|---|---|
| یہی وہ لوگ | لئے | ان | عذاب | دردناک |

اُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ

یہی وہ لوگ ہیں جن کے لئے دردناک عذاب (مقدر) ہے۔

| وَّ | مَا | لَ | هُمْ | مِّنْ | نّٰصِرِيْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | نہیں | لئے | ان | سے | مددگار |

وَّمَا لَهُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ﴿92﴾ ع

اوران کے کوئی مددگار نہیں ہوں گے۔

ع 9 11 17

## ضروری نوٹ

- اس پارہ میں قرآن کریم کا لفظی و بامحاورہ ترجمہ پیش کیا جارہا ہے۔

- لفظی ترجمہ میں ہر لفظ رنگین اور علیحدہ خانہ میں لکھا گیا ہے تا کہ ہر لفظ کا ترجمہ سمجھنے میں آسانی ہو۔

- بامحاورہ ترجمہ حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ کے بیان فرمودہ ترجمہ سے لیا گیا ہے۔ بعض مقامات پر یہ ممکن ہے کہ بامحاورہ ترجمہ آیت کے نیچے نہ درج ہو بلکہ اگلی سطر یا اگلے صفحہ پر درج ہو۔ کیونکہ ہم نے حضرت خلیفۃ المسیح الرابع رحمہ اللہ تعالیٰ کے ترجمہ کے تسلسل اور ترتیب کو قائم رکھا ہے۔

# رموزِ اوقاف

| | | |
|---|---|---|
| 1- | ○ | یہ علامت آیت کی ہے یہاں ٹھہرنا چاہئے۔ |
| 2- | م | لفظِ لازم کا مختصر ہے یہاں ٹھہرنا ضروری ہے۔ |
| 3- | ط | لفظ مطلق کا مخفف ہے ٹھہرنا چاہئے۔ |
| 4- | ج | علامتِ جائز۔ ٹھہرنا نہ ٹھہرنا دونوں برابر ہیں۔ |
| 5- | ز | لفظ تجاوز سے لیا گیا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ یہاں سے گزر جانا چاہئے۔ |
| 6- | ص | علامت وقفِ مرخّص۔ اگر تھک کر ٹھہر جائے تو رخصت ہے۔ |
| 7- | صلے | اَلْوَصْلُ الْاَوْلٰی کا خلاصہ ہے یعنی ملا کر پڑھنا بہتر ہے۔ |
| 8- | ق | علامت قِیْلَ عَلَیْہِ الْوَقْفُ کی ہے لیکن یہاں ٹھہرنا نہ چاہئے۔ |
| 9- | قف | صیغہ امر ہے لیکن اگر نہ ٹھہرے تو کچھ مضائقہ نہیں۔ |
| 10- | سکتہ | یہاں تھوڑا ٹھہرے سانس نہ توڑے۔ |
| 11- | وقفہ | علامت سکتۂ طویلہ کی ہے لیکن سانس نہ توڑے۔ |
| 12- | لا | بغیر آیت کے ہو تو ٹھہرنا جائز نہیں۔ |
| 13- | | جہاں دو علامتیں ہوں تو اوپر کی علامت کا اعتبار رہے۔ |


***Tilkar Rusul***

Third Part of the Holy Quran

With Urdu Split-Word and Running Translation.

ISBN: 978-1-914379-02-4

Published by Majlis Ansarullah UK

